پن سا آگیا تھا۔ اجالا کچھ شرمندہ سی ہوگئی۔

''سوری زنیرہ، میں نے بلاوجہ ہی تم کو پریشان کیا۔ اصل میں، میں اجالا بول رہی ہوں۔ ابھی پرسوں ہی امریکا سے آئی ہوں۔'' اس نے جیسے زنیرہ سے معذرت کی تھی۔

''ارے اجالا آپ...... سچ میں آپ کو بالکل بھی نہیں پہچان سکی تھی۔ اِن فیکٹ آپ کی طرف دھیان ہی نہیں گیا تھا۔ کسی نے آپ کے آنے کا بتایا ہی نہیں۔'' زنیرا نے ایک ہی سانس میں بہت ساری صفائی دے ڈالی۔

''کوئی بات نہیں...... ویسے میں نے تمہاری طبیعت ہی پوچھنے کے لیے فون کیا تھا۔ سنا ہے راحیلہ باجی بھی تمہارے پاس آئی ہوئی ہیں۔'' اجالا نے بہت خوش دلی سے جواب دے کر زنیرا کی شرمندگی کو کم کردیا۔

''ہاں، میری طبیعت ٹھیک نہیں تھی، بچے پریشان ہورہے تھے سو وہ ان کی دیکھ بھال کے لیے کچھ روز میرے پاس رہیں گی۔ آپ کو تو پتا ہی ہوگا کہ فاران آج کل لاہور میں ہیں۔'' اس بار زنیرا کا لہجہ کچھ بجھا ہوا سا تھا۔

''ارے ہاں، زنیرا تمہیں بہت بہت مبارک ہو، ماشاء اللہ فاران کو اچانک ہی اتنی بڑی فلم مل گئی ویسے تمہیں پتا ہے کہ یونیورسٹی کے زمانے میں بھی ایک ٹی وی پروڈیوسر نے اسے اپنے ایک سیریل میں کام کرنے کی آفر دی تھی جو اس نے ریجکٹ کردی تھی کیونکہ وہ اس کا فائنل ایئر تھا اور وہ پڑھائی میں بہت بزی تھا۔'' اجالا نے بہت گرم جوشی سے اسے مبارک باد دیتے ہوئے فاران کو دی گئی ایک پرانی آفر کا بھی حوالہ دے دیا۔

''اجالا کاش وہ اسی زمانے میں شوبز جوائن کرلیتے لیکن اب اس عمر میں شادی کے بعد پتا نہیں کیوں وہ اس فیلڈ میں چلے گئے۔ آپ کو نہیں پتا اجالا کہ میں اور میرے بچے کتنے ڈسٹرب رہنے لگے ہیں۔ خاص طور پر روشی تو اُن کی دوری بالکل برداشت نہیں کر پارہی اور مجھے اسے سنبھالنا بہت مشکل لگ رہا ہے۔ اصل میں کبھی اس سے پہلے وہ لوگوں سے اس طرح سے اتنے، اتنے دن دور رہے ہی نہیں۔'' اس کا لہجہ اتنا اداس تھا کہ ایک لمحے کو اجالا کچھ بول ہی نہیں سکی۔

''چلو زنیرا ابھی تمہاری طبیعت ٹھیک نہیں ہے تم آرام کرو، میں کل تم سے اور راحیلہ باجی سے ملنے آؤں گی ان کو بھی بتا دینا۔'' اجالا نے اسے کچھ سمجھانے کا ارادہ ترک کرتے ہوئے بات کو مختصر کر کے فون بند کردیا لیکن دل ہی دل میں اس نے طے کرلیا تھا کہ وہ فاران کی گھریلو زندگی کو ایسے بکھرنے نہیں دے گی اور اس کے لیے اس کا کل زنیرا سے ملنا ضروری تھا۔ پتا نہیں کس ناتے وہ فاران کے لیے اتنی پریشان ہورہی تھی۔ سچی اور بے لوث محبت اسی کو تو کہتے ہیں جس میں بنا کسی طلب کے کسی کو چاہا جاتا ہے جو سود و زیاں سے بے نیاز ہوتی ہے، کسی کو پانے یا حاصل کرنے کی جستجو بھی ختم ہوجاتی ہے۔ صرف اس کو خوش دیکھنا ہی دل کو ایک سکون سا دے جاتا ہے۔ ان گزرتے سالوں میں اجالا کے خیالات اور کے احساسات میں بہت تبدیلی آگئی تھی، وہ جیلسی اور جلنا اور کڑھنا پتا نہیں کب کا ختم ہوچکا تھا۔ تبھی تو اس وقت ایک بے اختیار سے جذبے کے تحت وہ فاران کے لیے فکر مند تھی پھر اس رات وہ امی سے دیر تک اسی موضوع پر بات کرتی رہی اور پھر پروگرام یہ بنا کہ بس صبح ناشتے کے بعد وہ لوگ زنیرا سے ملنے کے لیے نکل جائیں گے۔ رات کے تقریباً دو بج رہے تھے جب امی نے جھنجوڑ کر اجالا کو جگایا تھا۔

''اٹھو اجالا، جلدی کرو ہمیں فوراً فاران کے گھر جانا ہے۔''

زنیرا اور فاران کی داستانِ حیات
کا اگلا باب آئندہ ماہ پڑھیے



منی ناول

# اک نئے موڑ پر

رضوانہ پرنس

دوسرا حصہ

کبھی منزل ، کبھی رستہ کوئی کیسے بدلتا ہے
ہمیں معلوم ہی کب تھا کوئی کیسے بدلتا ہے
یقیں سے بے یقینی کے سفر تک ساتھ تھا میرے
بدل کر اس نے دکھلایا کوئی کیسے بدلتا ہے

راہِ زیست کبھی پُرخار و پُرپیچ تو کبھی رواں دواں ہوتی ہے۔ اسی راہ پر سفر کرتے ہوئے اجنبی مسافروں سے آشنائی، کبھی منزل کی جانب رہنمائی کرتی ہے تو کبھی راہ گم کردیتی ہے... ایسے ہی ایک مسافر کا دلگداز احوال جو منزل پر پہنچا تو ضرور مگر کیسے...؟

شوبز کی دنیا کے اسرار سے پردے اٹھاتی، گراتی ایک دل فریب روداد

کتنا سوگوار سا ماحول تھا چہار سو۔ ایک اداس سی خاموشی کے حصار میں سارا گھر ڈوبا ہوا تھا۔ صبح سے بارش کا بھی نہ رکنے والا سلسلہ جاری تھا بالکل اس گھر کے مکینوں کے آنسوؤں کی طرح جو کسی طرح تھم کر ہی نہیں دے رہے تھے۔ زنیرا نے آنسوؤں سے بوجھل نظریں اٹھا کر سامنے بیٹھے ہوئے فاران کی جانب دیکھا جو صوفے کی بیک سے ٹیک لگائے بہت نڈھال سا بیٹھا ہوا تھا۔ ساجدہ باجی پاس بیٹھی



ہوئی ہولے ہولے اس کا سر سہلا رہی تھیں۔ وہ کل صبح ہی بحرین سے یہاں پہنچی تھیں۔ راحیلہ بھی متورم آنکھوں کے ساتھ اُن لوگوں کے نزدیک ہی قالین پر بیٹھی نہ جانے کن سوچوں میں گم تھیں۔ تبھی سارہ بھابی اندر داخل ہوئیں۔ اُن کے ہاتھوں میں ٹرے تھی جس میں بھاپ اڑاتے ہوئے چائے کے مگ رکھے ہوئے تھے۔ ذیشان بھائی بھی ان کے ہمراہ تھے۔

''چلو فاران، اٹھو کل سے تم نے ڈھنگ سے کچھ نہیں کھایا پیا ہے۔ چائے کے ساتھ یہ سینڈوچ کھالو ورنہ طبیعت مزید خراب ہوجائے گی۔'' انہوں نے ٹرے میں سے چائے کا مگ اور سینڈوچ کی پلیٹ میز پر رکھتے ہوئے فاران کو بہت پیار سے مخاطب کیا پھر وہ اپنی دونوں بہنوں کی طرف متوجہ ہوکر انہیں بھی چائے پینے کے لیے اصرار کرنے لگے جبکہ سارہ بھابی بھیگی آنکھوں کے ساتھ زنیرا کو زبردستی چائے پینے پر مجبور کررہی تھیں تبھی راحیلہ کو اچانک ہی اجالا کا خیال آیا جو کافی دیر سے کہیں نظر نہیں آئی تھی۔

''سارہ بھابی یہ اجالا کہاں ہے؟ پتا نہیں اس نے بھی کچھ کھایا ہے یا نہیں؟'' راحیلہ نے بہت فکرمندی سے پوچھا۔

''وہ گیسٹ روم میں بچوں کے پاس ہے۔ سب ہی بچے بہت اداس اور سہمے ہوئے ہیں۔ اپنے دادا کے چہیتے بھی تو بہت تھے۔'' سارہ نے گلوگیر آواز میں جواب دیا۔ الطاف صاحب کے اچانک انتقال نے جیسے پورے گھر کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ کسی کو یقین ہی نہیں آرہا تھا کہ ایک ہنستا بولتا ہشاش بشاش سا انسان ایک دم سے کیسے ہمیشہ کے لیے اُن لوگوں کو چھوڑ کر جاسکتا ہے۔ ان دنوں وہ فاران اور زنیرا کی ازدواجی زندگی میں آنے والی ٹینشن سے کچھ پریشان ضرور تھے لیکن بقول ذیشان وہ اسے دل پر قطعی نہیں لے رہے تھے کیونکہ انہیں پورا یقین تھا کہ یہ فیز وقتی ہے اور زنیرا اور فاران کی محبت اتنی کمزور نہیں جو ان چھوٹی چھوٹی باتوں کی وجہ سے ختم ہوجائے بلکہ پرسوں ہی زنیرا سے فون پر بات کرنے کے بعد انہوں نے ذیشان سے کہہ کر دوسرے دن کی فلائٹ سے اپنی سیٹ بھی بک کروالی تھی۔ انہیں پوری امید تھی کہ اُن کے جانے سے زنیرا بہت سنبھل جائے گی۔ اسی دن انہوں نے فاران کو بھی فون کرکے اپنے پروگرام سے آگاہ کیا تھا۔

''ارے واہ ابا، یہ تو آپ نے بہت زبردست پروگرام بنالیا۔ سچ میں بھی آج یہی سوچ رہا تھا کہ آپ اگر زنیرا کو سمجھائیں گے تو اور ہی بات ہوگی، وہ آپ کو مانتی بھی بہت ہے۔'' فاران سچ مچ اُن کا پروگرام سن کر خوش ہوگیا تھا۔

''ارے میرے ہیرو تم دل جمعی کے ساتھ اپنا کام مکمل کرواؤ۔ میں تمہارے گھر کی اصلی فلم کا ڈائریکٹر بن کر اس کا ہیپی اینڈ کرنے کی کوشش کرتا ہوں لیکن بیٹا تمہارے گھر کی ہیروئن کو ڈائریکشن دینا اس وقت مجھے دنیا کا مشکل ترین کام لگ رہا ہے۔'' ان کے پُرمزاح لہجے پر فاران کو بے ساختہ ہنسی آگئی۔ اپنے ابا سے بات کرکے جیسے اس کا ذہن ایک دم سے فریش ہوگیا تھا۔ اسے ایسا محسوس ہوا تھا جیسے اس کے ابا اس کی ساری ذہنی پریشانیاں اور ٹینشن اپنے دامن میں سمیٹ کر پھر سے اس کی زندگی میں سکون کے رنگ بھردیں گے۔ وہ زنیرا کے اپنی روز روز کی چخ چخ سے تنگ آچکا تھا۔ وہ اپنے ابا سے کتنی خوشی، خوشی اس پروگرام کے بارے میں ڈسکس کررہا تھا۔ اس بات سے بے خبر کہ آنے والا کل کتنی بڑی قیامت چھپا کر اس کی زندگی میں آنے والا ہے۔ اس کے ابا جس صبح کراچی جانے کی بات کررہے ہیں وہ صبح تو اُن کی زندگی میں تھی ہی نہیں۔ رات کے کھانے کے بعد سارہ ان کے کمرے میں ان کے ساتھ مل کر پیکنگ کروارہی تھی کہ اچانک ان کی طبیعت کچھ ایسی بگڑی کہ اسپتال تک جانے کا وقت نہیں ملا پل بھر میں سارا منظر بدل گیا۔

لاہور میں فاران کو جب یہ اطلاع پہنچی تو وہ صدمے سے ساکت رہ گیا۔ اسے کسی طور یقین نہیں آرہا تھا۔ ابھی کچھ گھنٹے قبل تو وہ اپنے ابا سے باتیں کررہا تھا۔ اُن کی ہنسی سن رہا تھا۔ اپنے شفیق ابا کی امید افزا باتیں، اُن کی حوصلہ افزائی اس کے دل میں ایک نئی امنگ اور سکون آمیز خوشی بن کر اتر رہی تھیں پھر بھلا کیسے وہ ایک دم اسے چھوڑ کر جاسکتے ہیں ......لیکن موت شاید نام ہی تمام محبتوں اور رشتوں کو توڑ کر جانے کا ہے۔ وہ بے قرار ہوکر رو رہا تھا۔ اس وقت اتفاق سے اسلام آباد کے لیے کوئی فلائٹ نہیں تھی لیکن شیرازی صاحب نے فوری کسی کار کا بندوبست کرکے اسے بائی روڈ اسلام آباد روانہ کردیا۔ ادھر زنیرا اور راحیلہ پر بھی یہ خبر ایک قیامت بن کر ٹوٹی تھی۔ کل رات ہی تو ذیشان بھائی نے فون کرکے ان لوگوں کو الطاف صاحب کے آنے کے بارے میں بتایا تھا۔ زنیرا کے اداس دل میں خوشی کی ایک لہر سی دوڑ گئی تھی۔ آٹھ دس دن سے فاران اپنی شوٹنگ میں بہت زیادہ بزی رہا تھا۔ فلم کی ریلیز کی ڈیٹ اناؤنس کردی گئی تھی اور کام مقررہ وقت پر ختم کرنا ضروری تھا۔ پورا یونٹ دن رات بزی رہتا تھا۔ زنیرا، فاران کی اس مجبوری، اس کے کام کی گہرائی، اس کی ٹینشن، اس کی بے اندازہ محنت اور مصروفیت کسی بھی چیز کو سمجھنے کی روادار نہیں ہورہی تھی۔ اگر کبھی فاران کا فون آبھی جاتا تو اختتام زنیرا کے رونے یا غصے پر ہوتا تھا۔ راحیلہ باجی کے شوہر اپنے آفس کے کسی کورس پر فرانس گئے ہوئے تھے سو وہ اپنے اکلوتے بیٹے حمزہ کے ساتھ زنیرا کے اصرار پر اس کے پاس رہنے کے لیے آئی ہوئی تھیں اور بھائی، بھاوج کے درمیان بڑھتی تلخیوں پر کافی پریشان بھی تھیں۔ کچھ دنوں سے زنیرا کو بخار بھی ہورہا تھا۔ ادھر روشانہ کی چڑچڑاہٹ بھی عروج پر تھی۔ ضد پر آتی تو رو رو کر گھر سر پر اٹھا لیتی۔ زنیرا کبھی پیار سے سمجھانے کی کوشش کرتی اور کبھی چلا کر اس پر اپنا غصہ اتارتی۔ راحیلہ باجی ان حالات میں خود بھی کافی اپ سیٹ ہورہی تھیں، ایسے میں الطاف صاحب کے آنے کی خبر نے جیسے ماحول میں کچھ تازگی سی بکھیر دی۔ زنیرا کو بھی ایک عجیب سی تقویت کے احساس نے خود ہی بستر سے اٹھ جانے پر مجبور کردیا۔ شروع، شروع میں وہ انہیں الطاف انکل ہی کہتی تھی لیکن پھر اُن کی خواہش پر وہ بھی انہیں ابا کہہ کر پکارنے لگی تھی۔ اس نے بڑی لگن سے ان کا کمرا صاف کرکے اسے بہت پیار سے سیٹ کیا تھا۔ صبح ابا کو آنا تھا۔ زنیرا نے بچوں کو بھی اسکول سے چھٹی کرنے کا کہہ دیا تھا کہ کل سب ہی کا ائرپورٹ جاکر انہیں ریسیو کرنے کا پروگرام تھا۔ بچوں کے سوجانے کے بعد وہ اور راحیلہ باجی بیٹھے گپ شپ کررہے تھے کہ اچانک بجتی ہوئی فون کی گھنٹی نے جیسے ان کی ساری خوشیوں کو نگل لیا۔ ذیشان بھائی نے روتے ہوئے جو خبر سنائی تھی اس نے جیسے روشنی سے جگمگاتے کمرے میں گھٹا ٹوپ اندھیرا پھیلا دیا۔ راحیلہ باجی سنبھالے نہیں سنبھل رہی تھیں اور زنیرا اُن کو سنبھالتے ہوئے خود بھی بے حال ہورہی تھی۔ سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ یہ کیا ہوگیا ہے۔ پتا نہیں کس طرح اس نے اپنی امی کو فون کرکے یہ اندوہ ناک خبر سنائی تھی اور انہوں نے ہی پھر سب عزیز واقارب کو فوری اطلاع دی تھی کیونکہ بہت صبح کی فلائٹ سے وہ لوگ اسلام آباد روانہ ہورہے تھے۔ اجالا بھی یہ خبر سن کر شاکڈ رہ گئی تھی۔ الطاف انکل نے اسے گودوں کھلایا تھا۔ وہ بچپن سے ہی ان کی بہت چہیتی رہی تھی شاید اس لیے بھی کہ انہوں نے ہمیشہ اسے اپنی بہو کے روپ میں محسوس کیا تھا اور جب اس کی امی نے اسے آدھی رات کو جگا کر الطاف انکل کے انتقال کی خبر سناتے ہوئے یہ بھی بتایا کہ زنیرا اور راحیلہ چند گھنٹوں میں اسلام آباد

روانہ ہورہے ہیں تو اسی لمحے اس نے فیصلہ کرلیا تھا کہ وہ بھی ان لوگوں کے ساتھ اسلام آباد جا کر اپنے الطاف انکل کا آخری دیدار کرے گی۔ سو بہت آنسوؤں کے ساتھ اس نے بیگ میں اپنے چند جوڑے اور کچھ ضروری چیزیں رکھیں۔ بچوں کو امی کے حوالے کرکے وہ بھی دو تین دن کے لیے ان لوگوں کے ساتھ اسلام آباد چلی آئی تھی۔

اجالا کا ان لوگوں کے ساتھ آجانا ایک طرح سے اچھا ہی ہوا تھا۔ زنیرا کا بخار اس اچانک صدمے نے کافی تیز کردیا تھا۔ راحیلہ باجی بھی شدید صدمے سے دوچار تھیں۔ فاران تو غم سے اتنا نڈھال تھا کہ اسے اپنے آنسوؤں میں کہیں زنیرا نظر ہی نہیں آرہی تھی۔ یہی حال ذیشان بھائی اور سارہ کا تھا۔ ایسے میں اجالا نے زنیرا کا خیال رکھنے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔ بچے بھی بہت سہمے ہوئے اور صدمے میں تھے۔ یہ اجالا ہی تھی جس نے انہیں سنبھالا اور اپنی دل جوئی سے اُن کے معصوم دلوں کو تھوڑی سی تقویت دینے میں کامیاب بھی ہوئی۔ اجالا، فاران اور زنیرا کے درمیان حائل سرد مہری کو اچھی طرح محسوس کررہی تھی۔ یہ ایسا غم تھا جس میں یقیناً رونے کے لیے فاران کو اپنی شریکِ زندگی کا کاندھا درکار تھا اور زنیرا کی جو کیفیت ہورہی تھی اس وقت اسے بھی فاران کی محبت ... توجہ اور التفات کے چند لمحوں کی شدت سے ضرورت محسوس ہورہی تھی لیکن ایک عجیب سی دوری دونوں کو جیسے اس مشترکہ غم کو آپس میں بانٹنے سے محروم کررہی تھی۔ ساجدہ باجی کے پہنچنے پر فضا ایک بار پھر سوگواری اور آنسوؤں میں ڈوب گئی۔ فاران اپنی دونوں بہنوں کی ممتا بھری محبت کے سائے میں آنسوؤں کو اُن کے ساتھ شیئر کررہا تھا۔ ذیشان بھائی بھی اپنے آپ کو ابا کی جگہ محسوس کرتے ہوئے اپنے تینوں بھائی بہنوں کو اپنے بازوؤں میں سمیٹے ہوئے تھے اور زنیرا نہ جانے کیوں اپنے آپ کو

بہت تنہا اور اکیلا محسوس کررہی تھی۔ وہ فاران کی محبت کی شدتوں کی اتنی عادی تھی کہ اس عظیم غم میں بھی اس کا دل فاران کے پیار اور اس کے التفات کا متلاشی تھا۔

لیکن وہ دشمنِ جاں بس رسمی طور پر ہی اس کے پاس آتا تھا۔ وہ اس سے دور دور اور خفا، خفا سا بھی لگ رہا تھا شاید اپنے ابا کی اچانک موت کا تھوڑا بہت سبب وہ اپنے اور زنیرا کے بگڑتے ہوئے تعلقات کو بھی گردان رہا تھا۔ اجالا سے مل کر بھی وہ اپنے آنسوؤں پر قابو نہیں پاسکا تھا کہ ان دونوں کا بچپن ساتھ کھیل کود کر ہی تو گزرا تھا۔ اکثر ان دونوں میں جب جھگڑا ہوتا تھا تو ابا کو ہی وہ لوگ جج بنا کر اپنی شکایتیں سناتے تھے اور پھر ابا اتنے خوب صورت طریقے سے ان دونوں کی صلح کرواتے کہ انہیں اپنی لڑائی بھول ہی جاتی تھی۔ اجالا کو دیکھ کر کتنی ہی پرانی یادیں ماضی کے کواڑوں سے جھانک کر اسے رُلا گئیں۔ اجالا بھی ضبط کا دامن چھوڑ کر بے اختیار پھوٹ پھوٹ کر رودی تھی۔ پتا نہیں ان آنسوؤں میں الطاف انکل کے غم کے ساتھ ساتھ اور کون سا دکھ بھی رو رہا تھا۔

طویل عرصے بعد دل کے کسی کونے میں چھپا ہوا وہ احساس جسے وقت نے تھپکی دے دے کر سلا دیا تھا دوبارہ جیسے فاران کی آنکھوں سے بہتے آنسوؤں کے چھینٹوں نے جگا سا دیا تھا لیکن اجالا اب یہ حقیقت بھی اچھی طرح سے قبول کرچکی تھی کہ یہ لاحاصل جذبہ اگر اس نے دوبارہ اپنے دل میں پنپنے دیا تو اذیت صرف وہی اٹھائے گی اور صرف وہی سہے گی اور اب وہ یہ یکطرفہ محبت ہرگز نبھانا نہیں چاہ رہی تھی سو اپنے دل کو جھڑکتے ہوئے اس نے زنیرا کے مُتّے ہوئے چہرے کو دیکھ کر اسی وقت فیصلہ کرلیا تھا کہ ان غم کی گھڑیوں میں وہ فاران اور زنیرا کے دلوں کی دوریوں کو مٹانے کی اپنی سی ہر کوشش کرڈالے گی۔ شاید اسی کو محبت کی انتہا کہتے ہیں جو ہر





مودوزیاں سے بے نیاز ہوتی ہے۔

☆☆☆

"فاران میں ابھی زنیرا کا ٹمپریچر چیک کرکے آئی ہوں شکر ہے بخار اتر گیا ہے۔" وہ کافی کا مگ فاران کے ہاتھ میں تھماتے ہوئے اسی کے سامنے والے صوفے پر بیٹھ گئی۔ فاران نے ایک نظر اس کی طرف ڈالی۔ ہلکے زرد اور سیاہ پرنٹ کے کاٹن کے سوٹ میں وہ کچھ تھکی تھکی سی نظر آرہی تھی۔ وہ صبح سے اسے اسی طرح ہر ایک کا خیال رکھتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔

"اجالا تم کافی نہیں پیو گی؟" فاران نے کافی کا سپ لیتے ہوئے اس کے اداس سے چہرے کی طرف گہری نظروں سے دیکھا۔ اجالا نے ایک لحظے کو پلکیں اٹھائیں تو بے اختیار فاران کی سیاہ آنکھوں میں اس کی نگاہیں ایک لمحے کو الجھ سی گئیں۔ اجالا کو اپنی ایک ہارٹ بیٹ مس ہوتی ہوئی محسوس ہوئی اس نے فوراً ہی پلکیں جھکالیں۔ جواب بھی دینا یاد نہ رہا۔

پیار بھی عجب شے ہے<br>
اضطرار میں مضمر<br>
انتشار سے آگے<br>
اختیار سے باہر

فاران نے اس کی اس کیفیت کو بہت اچھی طرح محسوس کیا۔ وہ کبھی اجالا کے جذبات سے بے خبر نہیں رہا تھا۔ جانتا تھا کہ یہ پاگل سی لڑکی جنون کی حد تک اس کی محبت بچپن سے ہی اپنے دل میں بسائے ہوئے ہے اور محبت تو اپنی شدتیں خود بیان کردیتی ہے۔ اس کے لیے الفاظ کی ضرورت نہیں ہوتی اور اجالا کے جذبوں میں تو اتنی شدت اور سچائی تھی جو خود بخود بنا کچھ کہے فاران کو بہت کچھ سمجھا دیتی تھی لیکن وہ بالکل انجان بن کر اجالا کی اس دیوانگی کو نظرانداز کرتا رہتا۔ بہنوں اور ابا کی خواہش کو جانتے ہوئے بھی وہ ان کی اس آرزو کو پورا کرنے

سے قاصر تھا کیونکہ زنیرا ایک خوب صورت خواب بن کر اس کی آنکھوں میں کچھ ایسے بس گئی تھی کہ اس خواب کی تعبیر کے حصول کے علاوہ اسے کچھ اور سجھائی ہی نہیں دے رہا تھا۔ ساجدہ باجی اور راحیلہ باجی اس سے کتنی خفا، خفا سی رہنے لگی تھیں۔ ابا جن کی جان ہی فاران میں تھی وہ بھی بہت چپ، چپ سے ہوگئے تھے۔ کتنے شاکڈ ہوئے تھے وہ جب انہوں نے خوشی، خوشی فاران کو یہ بتایا کہ اگلے ہفتے وہ اجالا کا رشتہ مانگنے جارہے ہیں اور جواب میں فاران نے صاف انکار کرتے ہوئے اُن سے زنیرا کا ذکر کیا تھا۔ اُف ایک دم سے کتنا چہرہ اتر گیا تھا ان کا۔ فاران کو نہ جانے کیوں اس وقت وہ لمحات یاد آگئے تھے۔ شاید ابا سے جڑی ہر یاد بہانے بہانے سے آکر اسے رُلا رہی تھی۔ اس نے کیسے ابا کے خوشی سے جگمگاتے چہرے پر ایک کرب سا بکھیر دیا تھا اور پھر اجالا کی شادی پر ان کی آنکھوں میں چھپی ہوئی نمی کو محسوس کرتے ہوئے بھی وہ ان کے احساسات سے بے نیاز اس خوشی اور اطمینان سے سرشار تھا کہ اب اس کے اور زنیرا کے درمیان کوئی دیوار حائل نہیں اور آج ابا کے یوں اچانک چلے جانے پر ان کا دل توڑنے کے احساس نے اسے ایک دم سے بہت بے کل کردیا۔

"سوری اجالا، میں نے تمہارے ساتھ ساتھ اپنے ابا کو بھی ایک اذیت بھرے دکھ سے دوچار کیا تھا اور اس بات پر میں نے کبھی ان سے معافی بھی نہیں مانگی لیکن وہ اتنے گریٹ انسان تھے کہ انہوں نے میری اس نافرمانی کو خاموشی سے دل پر سہہ لیا۔" فاران کے منہ سے اچانک ہی یہ جملے نکلے تھے جنہوں نے ایک لمحے کے لیے اجالا کو بالکل گنگ کردیا۔ اتنے برس بعد وہ پہلی بار اس سے اظہارِ ندامت کررہا تھا لیکن اس میں بھی اپنے ابا کے دل کو توڑنے کا دکھ رو رہا تھا۔

''نہیں فاران، وہ تم سے اور زنیرا سے بہت خوش گئے ہیں۔ وقتی طور پر انہیں دکھ ضرور ہوا تھا لیکن بعد میں میری اُن سے جب بھی بات ہوئی انہیں زنیرا سے بہت خوش اور مطمئن پایا۔ ان فیکٹ وہ زنیرا کو اپنی کسی نیکی کا انعام بھی کہتے تھے۔'' اجالا نے بہت سچائی سے فاران کو اس کے ابا کے خیالات سے آگاہ کرتے ہوئے جیسے اس کے دل پر تسلی کا پھایا رکھ دیا۔ فاران نے بہت تشکر آمیز نظروں سے اس صاف دل لڑکی کے چہرے کی طرف دیکھا جسے اس نے ٹھکرا دیا تھا لیکن وہ پھر بھی اس کے لیے اتنی ہی مخلص اور فکر مند لگ رہی تھی جیسے بچپن میں وہ اس کی ہر شرارت پر اپنی ذہانت سے پردہ ڈال کر اسے بڑوں کی ڈانٹ سے بچا لیا کرتی تھی۔ اس کا ہوم ورک بھی چپکے سے کر دیا کرتی تھی اور نوجوانی کے دور میں جب وہ یونیورسٹی سے تھکا ہارا کبھی سیدھا اُن کے گھر آجاتا تو آنکھوں میں خوشی کے جگمگاتے جگنو لیے وہ اس کی خاطر داری میں ایک پیر سے کھڑی رہتی تھی اور اس وقت بھی اس کے وجود سے کتنی تقویت محسوس ہو رہی تھی اسے۔ وہ یہ سب سوچتے ہوئے بلا ارادہ ہی جانے کب تک اسے دیکھے گیا تو اجالا کا دل جیسے بند ہونے لگا۔ ہتھیلیاں پسینے سے بھیگ سی گئیں۔ وہ تو فاران کو زنیرا کے حوالے سے سمجھانے کے ارادے سے آئی تھی لیکن اس وقت اسے کچھ بھی یاد نہیں رہا تھا ماسوائے اس کے کہ دو کھوئی کھوئی سی ساحر آنکھیں اس کے چہرے کو تک رہی ہیں۔ وہ گھبرا کر کھڑی ہو گئی تو فاران بھی بے اختیار چونک کر اپنے خیالوں سے باہر آگیا۔

''تھینک یو اجالا، غم کی ان گھڑیوں میں تمہاری سپورٹ ہم سب کے لیے بہت تسلی کا باعث بنی ہے۔'' فاران نے جیسے دل کی گہرائیوں سے اس کا شکریہ ادا کیا تب وہ جاتے جاتے ایک دم رک گئی۔

''فاران مجھے پتا ہے الطاف انکل کا یوں اچانک چلے جانا تم سب کے لیے کتنی بڑی قیامت ہے۔ جب میرا دل اس حادثے کو قبول نہیں کر پایا تو پھر تم لوگوں کے غم کا تو کوئی اندازہ ہی نہیں کر سکتا لیکن فاران میں دیکھ رہی ہوں کہ زنیرا نے بھی اس صدمے کا بہت گہرا اثر لیا ہے۔ الطاف انکل نے اسے بیٹیوں سے بھی بڑھ کر مان اور پیار دیا لیکن تم لوگ اپنے غم میں اسے بالکل اگنور کر رہے ہو، مجھے ڈر ہے کہ اس کی طبیعت پھر سے نہ بگڑ جائے۔'' اجالا نے اس بار موقع کو جانے نہیں دیا اور بہت نرمی سے فاران کی توجہ زنیرا کی طرف دلانے کی کوشش کی۔

''نہیں اجالا، اس کی طبیعت نہیں البتہ مزاج مزید بگڑ سکتا ہے۔ تم نہیں جانتیں پچھلے دنوں اس نے مجھے کن اذیتوں میں مبتلا رکھا ہوا تھا۔ مجھے قدرت نے زندگی میں ایک بڑے چانس کو آزمانے کا موقع دیا ہے لیکن میں یکسوئی اور ذہنی سکون کے ساتھ اپنا کام کر ہی نہیں پا رہا ہوں۔ اب اسے مجھ پر اعتبار ہے اور نہ ہی میری محبت پر بھروسا......اور اب ابا کے جانے کا اتنا بڑا غم بھی میں پنا اس کی تسلی اور سہارے کے تنہا ہی برداشت کر رہا ہوں۔ اس وقت تو اسے اپنے سب شکوے بھلا کر میرے آنسوؤں، میرے غم میں شریک ہونا چاہیے لیکن اسے تو صرف اپنی خودترسی سے پیار ہے۔'' آج فاران نے بھی اپنے دل میں چھپی تلخیوں کو بنا کچھ سوچے اس کے سامنے عیاں کر دیا۔

''تمہاری بات بالکل ٹھیک ہے فاران لیکن میں نے محسوس کیا ہے کہ زنیرا کی تم سے شدید محبت نے لاشعوری طور پر اسے یہ رویّہ اپنانے پر مجبور کر دیا۔ ہمیشہ تم دونوں ساتھ رہے۔ بچپن بھی تمہاری موجودگی سے تمہاری محبت اور لاڈ پیار کے اتنے عادی ہو گئے تھے کہ تمہاری اتنی مصروفیات اور گھر سے دوری نے ان سب کو بے حد ڈسٹرب کر دیا اور پھر ہمہ وقت تمہیں تمہاری ہیروئن کے ساتھ ساتھ سوچ کر جو ایک ینگ اور بہت خوب صورت لڑکی بھی ہے زنیرا کا جلنا اور کڑھنا ایک فطری سی بات ہے۔ پلیز اس وقت اسے تمہاری محبت اور توجہ کی شدید ضرورت ہے۔ تم کیوں نہیں سمجھتے کہ ہر عورت کی ایسی ہی نیچر ہوتی ہے۔'' اجالا نے زچ ہو کر اس کی طرف دیکھا۔

''اگر تم اس کی جگہ ہوتیں تو کیا تم بھی ایسے ہی ری ایکٹ کرتیں؟'' فاران نے گہری نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے بے ساختہ سوال کیا۔

اجالا کے دل کی دھڑکنیں ایک لمحے کو مرتعش سی ہوئیں لیکن دوسرے ہی لمحے اس نے خود کو سنبھال لیا۔ فاران کو باپ کے غم اور بیوی کے رویّے نے کچھ ایسا دل برداشتہ کر دیا تھا کہ اس وقت اجالا کا وجود اسے ایک ایسے مسیحا کے روپ میں نظر آ رہا تھا جس سے بات کر کے اسے ایک عجیب سا سکون مل رہا تھا ورنہ جس لڑکی کی شدید محبت کو اس نے بہت بے دردی سے ٹھکرا دیا تھا بھلا اس سے ایسا سوال کرنے کی کوئی تک بنتی تھی؟ اجالا اس کی اس کیفیت کو اچھی طرح سے سمجھ رہی تھی سو اس نے فاران کے اس سوال کے جواب میں نہ کوئی طنزیہ بات کی اور نہ ہی زنیرا کی طرف سے اس کا دل برا کرنے کی کوشش کی حالانکہ فاران کی اس بات نے اس کے دل کے اندر تک ایک اذیت ناک دکھ اتار دیا تھا۔

اس کا دل چاہا کہ وہ فاران کو بتائے کہ اگر وہ زنیرا کی جگہ ہوتی تو وہ اپنے محبوب کی دی ہوئی جدائی اس کی بے اعتنائی کو بھی امرت سمجھ کر پی جاتی۔ اس کی خوشی اس کی خواہشات پر اپنی جان بھی قربان کرنے سے گریز نہ کرتی لیکن یہ ہی تو اس کی بدنصیبی تھی کہ وہ زنیرا کی جگہ تھی ہی نہیں۔ اس نے ایک ہی لمحے میں یہ سب سوچ ڈالا تھا اور پھر چہرے پر مسکراہٹ سجاتے ہوئے اس کی طرف دیکھا۔

''زنیرا تمہاری محبت ہے، تمہاری خواہش ہے اس لیے اس کی جگہ میں کیا کوئی بھی نہیں ہو سکتی تھی اور اس کا جو ردِعمل ہے تمہیں اس کا سامنا بہت سمجھداری سے کرنا چاہیے۔ محبت صرف لینے کا نہیں دینے کا نام ہوتا ہے۔'' وہ بہت ضبط سے کہتے ہوئے کمرے سے باہر نکل گئی کہ آنکھوں میں آئے ہوئے آنسوؤں کو اس بے درد سے چھپانا بھی تو تھا۔

☆☆☆

سوئم ہو چکا تھا۔ اس میں شرکت کے لیے آئے ہوئے مہمان بھی رفتہ رفتہ رخصت ہو رہے تھے۔ ذیشان بھائی اور فاران جب آخری مہمان کو رخصت کر کے اندر آئے تو فاران کی نظر بے ساختہ سامنے کرسی پر بیٹھی زنیرا پر پڑی۔ کتنی کمزور اور نڈھال سی لگ رہی تھی وہ۔ تبھی روشانہ بھاگتی ہوئی آئی اور فاران سے لپٹ گئی۔ کل سے وہ لگاتار فاران کے آس پاس ہی منڈلاتی رہی تھی لیکن فاران اپنے غم میں کچھ ایسا ڈوبا ہوا تھا کہ سوائے روشانہ کے سر پر ہاتھ پھیرنے کے اس نے ڈھنگ سے بات بھی نہیں کی تھی جبکہ کتنے دنوں بعد اس نے دیکھا تھا روشانہ اور فرحان کو۔ اس نے بے اختیار روشانہ کو اپنے سینے سے لگا لیا اور پھر نہ جانے اسے کیا ہوا کہ وہ اس کے بالوں میں منہ چھپا کر زار و قطار رونے لگا۔ کچھ اتنی شدت سے کہ روشانہ کے ساتھ ساتھ سب ہی گھر والے گھبرا گئے۔ روشانہ اپنے دادا کی بہت ہی لاڈلی پوتی تھی۔ وہ اس کی فکر میں تو اور زیادہ بے چین ہو کر کراچی جا رہے تھے۔ روشانہ اپنے ننھے منے ہاتھوں سے اپنے بابا کے آنسو پونچھتے ہوئے خود بھی رونے لگی۔ فاران کا ذہن عجیب سی الجھن اور کش مکش کا شکار ہو رہا تھا۔ اسے احساس تھا کہ فلم کی شوٹنگ مقررہ وقت پر ختم ہونی ہے۔ وہاں سیٹ لگے ہوئے ہیں، آرٹسٹ اس کے انتظار میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ شیرازی صاحب کا یقیناً نقصان بھی ہو رہا ہوگا لیکن یہ اُن کی اعلیٰ ظرفی تھی کہ وہ خاموش تھے۔

فاران کا دل اپنے ابا کی اچانک موت کو اب تک قبول نہیں کر پا رہا تھا۔ دل جیسے ہر چیز سے اچاٹ ہو گیا تھا۔ واپس لاہور جانے کے تصور سے ہی شدید گھبراہٹ محسوس ہو رہی تھی لیکن احساسِ ذمے داری اسے ٹھیک سے غم بھی نہیں منانے دے رہا تھا اور اس پر مستزاد اس کی لاڈلی بچی اس وقت اس کے سینے سے لگی سسک سسک کر روتے ہوئے کتنی خوف زدہ سی لگ رہی تھی اور جیسے اس کا ہر آنسو پکار پکار کر اپنے بابا کو واپس جانے سے روک رہا تھا اور سامنے بیٹھی ہوئی اس کی محبوب بیوی کتنی ٹوٹی ہوئی اور اداس لگ رہی تھی۔ بھائی اور بہنوں کو بھی غم کی ان گھڑیوں میں اس کی کتنی ضرورت محسوس ہو گی لیکن وہ بہت بے بس تھا۔ اس کی مجبوری ایسی تھی جس کا کوئی حل بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔ زنیرا اور اس کے درمیان حائل عجیب سی سرد مہری اسے مزید پریشان کر رہی تھی۔

کاش زنیرا اس کڑے وقت میں اس کے ساتھ ہوتی وہ اس سے اپنی پریشانی، اپنی الجھن شیئر کر سکتا، اپنا غم اس کے ساتھ بانٹ سکتا۔ اس نے بہت شکوہ کناں نگاہوں سے زنیرا کی جانب دیکھا اسی لمحے اس کی نظریں بھی فاران کی طرف اٹھی تھیں۔ ایک پل کو دونوں کی نگاہیں ملیں اور جیسے فاران کی آنکھوں میں چھپے خاموش گلے زنیرا کے دل میں خود بخود اتر گئے۔ اس کی آنکھیں آنسوؤں سے لبالب بھر گئیں اور پھر نہ جانے اسے کیا ہوا وہ جیسے اپنا ضبط کھو بیٹھی اور بے اختیار اٹھ کر فاران کے نزدیک آئی اور اس کے کاندھے پر سر ٹکا کر شدت سے رو دی۔ فاران نے بھی بے ساختہ اس کے شانوں پر بازو پھیلا کر اسے اپنے نزدیک کر لیا۔ اپنی بیوی اور بیٹی کو بازوؤں میں سمیٹے وہ بہتے آنسوؤں کے ساتھ انہیں تسلی دینے کی کوشش کر رہا تھا۔ فرحان جو اس غم زدہ ماحول سے سہم گیا تھا خود ہی سے سو گیا تھا ورنہ وہ بھی یقیناً اس وقت اپنے بابا سے لپٹا ہوتا۔

☆☆☆

”زنیرا تھینک یو سو مچ، اگر آج تم مجھے اپنا سہارا نہ دیتیں تو شاید میرا نروس بریک ڈاؤن ہی ہو جاتا۔ تم سوچ بھی نہیں سکتیں کہ میرے دل پر کیا گزر رہی تھی۔ ابا کا غم، تمہاری خفگی اور بدگمانی اور پھر کام کی شدید ٹینشن۔“ وہ زنیرا کا ہاتھ تھامے بڑے دل گرفتہ لہجے میں اسے اپنے دل پر گزرنے والی قیامتوں کا حال سنا رہا تھا اور زنیرا بھی اتنے دن کی خود اذیتی بیان کر رہی تھی۔

”سوری فاران لیکن میں آپ سے خفا ہونے کے باوجود ہر وقت آپ کے لیے فکر مند بھی رہی ہوں۔ خاص طور پر ابا کے یوں اچانک چلے جانے کے بعد میرا دل آپ کو یوں روتے ہوئے دیکھ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو رہا تھا۔ جی چاہتا تھا کہ آپ کو اپنے بازوؤں کے حصار میں چھپا لوں لیکن آپ بھی تو مجھ سے اتنے اکھڑے اکھڑے سے رہے۔ میں تو اندر سے بالکل ختم ہوتی جا رہی ہوں فاران۔“ زنیرا کی آواز آنسوؤں سے بوجھل ہو گئی تو فاران نے اس کے آنسو پونچھتے ہوئے اسے اپنے بہت نزدیک کر لیا۔

”شاید یہ ہم دونوں کا ہی قصور تھا زینی جس نے ہمارے درمیان اتنے فاصلے پیدا کر دیے۔ نہ تم نے میری مجبوریوں کو سمجھا اور نہ میں نے تمہارے احساسات کی گہرائی میں جانے کی کوشش کی۔ سچ زینی ابا کا یوں اچانک ہمیں چھوڑ کر چلے جانا بالکل برداشت نہیں ہو رہا بس اس مشکل وقت میں تم میرا ساتھ دو، مجھے سنبھال لو۔ زینی اب ہم دونوں کو ایک دوسرے کے سہارے کی شدید ضرورت ہے۔“ وہ ملتجی لہجے میں کہتا ہوا زنیرا کو بہت ٹوٹا ہوا سا لگا۔ تبھی روشانہ اور فرحان بھاگتے ہوئے ان دونوں کے پاس آ گئے۔

”بابا مجھے واپس کراچی اپنے گھر جانا ہے۔ مجھے یہاں دادا بہت یاد آ رہے ہیں۔“ روشانہ آ کر فاران کے گلے میں جھول گئی جبکہ فرحان بھی بہت معصومیت سے روشانہ کی بات کو دہراتے ہوئے فاران کو بہت ہی پیارا اور معصوم لگا۔ اس نے بے اختیار دونوں کو لپٹا لیا۔

”بیٹا تم لوگ کچھ دن اور یہاں رک جاؤ ورنہ تمہارے ذیشان چاچا بہت گھبرائیں گے۔“ فاران کی بات پر روشانہ نے ٹھٹک کر کچھ مشکوک نظروں سے اپنے بابا کی جانب دیکھا تو اس نے نظریں چرالیں جبکہ زنیرا نے بے اختیار سر جھکا لیا۔ اس کے پاس روشانہ کی سوالیہ نظروں کا کوئی جواب نہیں تھا۔ ابھی کچھ دیر قبل ہی تو فاران نے اسے اپنی مجبوریاں سمجھاتے ہوئے اپنے کل صبح جانے کے بارے میں بتایا تھا۔ اس کا ستا ہوا چہرہ، متورم آنکھیں اور بہت ہی تھکا ہوا لہجہ اس بات کا غماز تھا کہ وہ زنیرا کی مزید خفگی سہنے کی ہمت نہیں رکھتا۔ اس کا غم سے بوجھل دل اب صرف زنیرا کی محبت، اس کی تسلی اور اس کے سہارے کا متمنی ہے تو پھر ایسے کڑے وقت میں وہ کیسے اپنے محبوب کو بالکل تنہا کر کے یوں جانے دیتی جبکہ وہ یہ بھی جانتی تھی کہ اسے روکنے کا بھی کوئی فائدہ نہیں ہو گا کیونکہ اسے جانا تو بہر حال تھا ہی۔ اتنی بڑی کمٹمنٹ کو توڑنا کوئی آسان بات تو نہ تھی لیکن روشانہ تو بچی تھی وہ بھلا اپنے بابا کی پرابلم کو کیسے سمجھتی ویسے بھی دادا کی اچانک موت نے اسے سہما سا دیا تھا۔ ایسے میں بابا کی آغوش میں ہی اسے سکون مل رہا تھا۔

”بابا، کیا آپ ہمارے ساتھ نہیں رکیں گے؟“ ایک اندیشہ سا اس کے سوال میں چھپا ہوا تھا۔

”بیٹا میں جلدی میں اپنا سامان ساتھ نہیں لایا تو بس میں لاہور سے اپنا سب سامان لے کر تقریباً تم لوگوں کے ساتھ ساتھ ہی کراچی پہنچوں گا۔“ فاران نے اس کی آنکھوں میں امنڈتے آنسوؤں کو دیکھ کر گھبرا کر اسے تسلی دینے کی کوشش کی لیکن روشانہ ایک دم سے اٹھ کر بھاگتی ہوئی باہر نکل گئی۔ فاران نے بے بسی سے زنیرا کی جانب دیکھا۔

## دسمبر

جب بھی آتا ہے
وہ پگلی پھر سے روتی ہے
پرانے خط وہ پڑھتی ہے
کہ جن میں اس نے لکھا تھا
میں لوٹوں گا دسمبر میں
نئے کپڑے بناتی ہے
وہ سارا گھر سجاتی ہے
دسمبر کے ہر ایک دن کو
وہ گن گن کے بتاتی ہے
جونہی پندرہ گزرتی ہے
وہ کچھ کچھ ٹوٹ جاتی ہے
نہیں معلوم پر اس کو
کہ بیتے وقت کی خوشیاں
بہت تکلیف دیتی ہیں
محض دل کو جلاتی ہیں
یونہی دن بیت جاتے ہیں
دسمبر! لوٹ جاتا ہے
مگر وہ خوش فہم لڑکی
دوبارہ سے کیلنڈر میں
دسمبر موڑ لاتی ہے
وہ پھر سے دسمبر کے سحر میں ڈوب جاتی ہے
لکھا تھا اس نے یہ کیونکہ
میں لوٹوں گا دسمبر میں

انتخاب: شائقہ ایاز، لیہ





www.paksociety.com

''بابا آپ نے پھر روشنی کو رُلا دیا۔'' ننھے فرحان نے خفگی سے فاران کے بازوؤں سے اپنے آپ کو چھڑوایا اور بہن کے پیچھے بھاگا۔ فاران بھی جلدی سے اٹھا اور تیزی سے کمرے سے باہر آیا تو لاؤنج میں اجالا کے بازوؤں کے حلقے میں چھپی روشانہ کو روتا دیکھ کر وہ کچھ جھجک کر رک گیا۔

''دیکھو روشانہ تمہارے بابا کتنے پریشان ہو رہے ہیں تمہیں روتا دیکھ کر...... بہت بری بات ہے بیٹا اگر تم ایسا کرو گی تو اُن کی فلم کمپلیٹ نہیں ہو سکے گی اور پھر ان کو نکال کر تمہاری کسی فرینڈ کے بابا کو وہ لوگ ہیرو لے لیں گے پھر سب کتنا مذاق اُڑائیں گے تمہارا اور تمہارے بابا کا۔'' اجالا کے جملوں نے جیسے روشانہ کے بہتے آنسوؤں کو روک دیا۔ اس نے گھبرا کر فاران کی طرف دیکھا تو اس نے بڑی مظلومیت سے اثبات میں سر ہلا دیا۔

''تمہاری اجالا آنٹی ٹھیک کہہ رہی ہیں بیٹا۔ وہ لوگ مجھ سے تمہاری فرینڈ کے ابو کے بارے میں پوچھ بھی رہے تھے۔ میں نے کہا بھی بس تھوڑے دن کا کام تو رہ گیا ہے لیکن وہ بولے...... تمہاری بیٹی اتنا روتی ہے تو تم واپس جاؤ۔'' وہ بہت مسکین سے انداز میں روشانہ کے چہرے کے بدلتے ایکسپریشن کو محسوس کرتے ہوئے اجالا کی بات کو مزید بڑھاتے ہوئے بولا تو وہ تڑپ کر اس کے نزدیک آ گئی۔

''اچھا بابا، میں اب نہیں روؤں گی اور علیزہ کے ڈیڈی تو اتنے موٹے ہیں وہ ہیرو بن ہی نہیں سکتے اور نازی کے ابو تو ذرا بھی نہیں اچھے اتنی موٹی ناک ہے اُن کی۔'' روشانہ سچ مچ اپنی فرینڈ کے سامنے اپنے بابا کے بجائے ان لوگوں کے بابا کو ہیرو کے روپ میں سوچ کر بہت پریشان ہو گئی تھی۔ کتنے دنوں بعد فاران کے ہونٹوں پر بے ساختہ مسکراہٹ آئی تھی۔ اس نے تشکر آمیز نظروں سے اجالا کی جانب دیکھا۔ کتنے خوب صورت طریقے سے اس نے روشانہ کو بہلایا تھا۔ ایک لمحے کو دونوں کی نظریں ملیں۔ اجالا کے چہرے پر گلال سا بکھر گیا۔ فاران نے بہت دلچسپی سے اس کے گلابی ہوتے رخساروں دیکھا۔ دل میں پتا نہیں کیوں ایک ملال سا اتر آیا۔

اتنی صاف دل کی یہ پیاری سی سمجھ دار لڑکی جو اس کے ابا کی بھی اولین آرزو تھی جنہوں نے ہمیشہ اسے بہو کے روپ میں دیکھا تھا لیکن اس نے کتنے ہی دلوں کو توڑ کر اپنی محبت کو پایا تھا۔ محبت کی یہ قسم بہت ہی خطرناک ہوتی ہے جو باقی سب رشتوں اور محبتوں کو کھا جاتی ہے۔ دل میں سوائے اپنے پیار کو پانے کے پھر کسی اور کے لیے کوئی احساس باقی ہی نہیں بچتا۔ اس کے ساتھ بھی تو یہ ہی ہوا تھا سوائے زنیرا کی محبت کے باقی سب محبتوں کو اس نے جیسے نیند کی گولی دے کر سلا دیا تھا اور اب اس گولی کا اثر جیسے زائل ہو رہا تھا اور اسے بار بار اپنے بابا کو دکھ دینے کا خیال کچوکے دینے لگا تھا۔

☆☆☆

آج فاران کی فلم کا پریمیر تھا اور وہ صبح ہی سے بہت نروس فیل کر رہا تھا۔ شیرازی صاحب اسے مسلسل سمجھا رہے تھے حوصلہ دے رہے تھے۔

''دیکھو فاران، تم نے اس فلم کو سائن کر کے جو فیصلہ کیا ہے اس پر تمہارے ایمان، یقین اور اعتماد کی مُہر ہونی چاہیے۔ انشاء اللہ میرا دل کہہ رہا ہے کہ یہ فلم ضرور کامیاب ہو گی اور خاص طور پر تم تو بہت ہٹ ہو جاؤ گے میری یہ بات لکھ لو۔''

شیرازی صاحب کی باتیں ایک تقویت بن کر اس کے پریشان دل میں اتر رہی تھیں۔ فلم کمپلیٹ ہونے کے بعد وہ واپس کراچی چلا گیا تھا۔ زنیرا نے بھی بہت خوش دلی سے اس کا استقبال کیا تھا۔ بچے بھی اپنے بابا کے واپس لوٹ آنے پر بے حد خوش تھے خاص طور پر روشانہ تو بابا کو ایک پل کے لیے بھی نہیں چھوڑ رہی تھی۔ ساجدہ باجی واپس بحرین جا چکی تھیں۔ راحیلہ باجی البتہ اس سے ملنے فوراً آ گئی تھیں۔ دونوں بہن بھائی کتنی ہی دیر بیٹھے اپنے ابا کو یاد کرتے رہے۔ زنیرا بھی ان کے آنسوؤں میں برابر کی شریک رہی تھی۔ ان کے انتقال کو تقریباً دو ماہ ہو رہے تھے لیکن زخم ہنوز تازہ تھا پھر یہ آٹھ دس دن کیسے گزر گئے زنیرا کو پتا ہی نہیں چلا۔ فلم کی پبلسٹی زور شور سے جاری تھی۔ ٹی وی، فلم میگزین اور اخبارات میں تیرا میرا پیار امر کے چرچے عروج پر تھے۔ شیرازی صاحب کی ہدایت کے مطابق فاران گھر سے بالکل نہیں نکل رہا تھا۔ کچھ اخباری رپورٹرز کو اس کے گھر کا ایڈریس بھی مل گیا تھا لیکن لاکھ کوششوں کے باوجود وہ فاران سے ملاقات کرنے میں ناکام ہی رہے۔ ابھی فلم ریلیز بھی نہیں ہوئی تھی اور وہ ایک سیلبریٹی بن چکا تھا۔ زنیرا کو یہ سب اچھا بھی لگ رہا تھا اور دل میں ایک عجیب سا احساس بھی اسے پریشان کیے رکھتا۔ علیشا جیسی حسین، کم عمر ہیروئن کے ساتھ فاران کی رومینٹک تصاویر جب وہ اخبارات اور میگزین میں دیکھتی تو دل جیسے بے چین سا ہونے لگتا لیکن پھر اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے فاران کو دیکھ کر روح میں ایک سکون سا اتر آتا کہ اصل میں تو وہ صرف اور صرف اسی کا ہے۔ یہ تصویریں اور یہ محبت بھرے پوز سب مصنوعی ہیں۔ فاران نے ہی تو اس کو بتایا تھا کہ کتنا دل پر جبر کر کے وہ ایسے سین فلم بند کرواتا تھا یہاں تک کہ ایک بار علیشا نے بھی اسے ٹوکا تھا کہ وہ تھوڑا ریلیکس ہو کر ایکٹنگ کرے وہ اسے کھا نہیں جائے گی۔ ایسے ہی کتنے قصے اس نے اتنے مزے سے سنائے تھے کہ زنیرا ہنسی ہی چلی گئی تھی۔ فاران پر دل بھر کر پیار بھی آیا تھا جو وہاں پر رہ کر بھی اسے جیسے ایک پل بھی اپنے آپ سے جدا نہیں کرتا تھا پھر شیرازی صاحب کا فون آیا کہ پریمیئر میں شرکت کے لیے اسے لاہور فوری طور پر پہنچنا ہے۔

''فاران میں پریمئر میں کیا پہنوں؟ میرے خیال میں ساڑی زیادہ ڈیسنٹ لگے گی۔'' شیرازی کے فون آنے کے بعد وہ فوراً ہی وارڈ روب کھول کر کھڑی ہو گی۔

فاران نے کچھ تذبذب سے اس کی جانب دیکھا۔ اس کی ایکسائٹمنٹ دیکھ کر ہمت ہی نہیں ہوئی کہ وہ اسے بتا سکے کہ شیرازی صاحب کی یہ سختی سے ہدایت تھی کہ اس کے بیوی بچے اس پریمئر میں شرکت نہیں کریں گے کیونکہ وہ نہیں چاہتے تھے کہ فلم کی ریلیز سے پہلے ہی ہیرو کے بیوی، بچے سب کی نظروں میں آ جائیں۔ یہ بات اُن کی فلم کی کامیابی میں رکاوٹ بن سکتی تھی۔ فاران جب سے آیا تھا بس اسی بات کی وجہ سے پریشان ہوتا رہا تھا کہ وہ زنیرا کو شیرازی کا یہ آرڈر کیسے بتائے۔ کئی بار کوشش بھی کی لیکن پھر زنیرا کی خفگی کے ڈر سے ٹال ہی گیا لیکن اب تو بتانا ضروری تھا اور یہ اس کے لیے مشکل ترین مرحلہ تھا جسے اسے عبور کرنے میں شدید دشواری محسوس ہو رہی تھی۔ زنیرا نے اس کی آنکھوں میں چھپی الجھن کو محسوس کیا تو وہ مسکرا دی۔

''اچھا بھئی جو آپ کہیں گے میں وہی ڈریس پہنوں گی۔ آپ زیادہ بہتر سمجھتے ہیں کہ مجھے کیا پہننا چاہیے۔'' آخر ایک مشہور ہیرو کی بیوی کے طور پر سب ملیں گے مجھ سے۔ اس نے شرارت سے فاران کو دیکھا تو جواباً وہ مسکرا بھی نہ سکا۔

''کیا ہوا فاران، آپ کچھ پریشان لگ رہے ہیں؟'' اس بار زنیرا نے کچھ چونک کر اس کے چہرے کی جانب دیکھا۔ کتنا گھبرایا ہوا سا لگ رہا تھا وہ۔

''اِدھر آؤ زنی میرے پاس آ کر بیٹھو، مجھے تم سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہے۔'' اس کے لہجے میں چھپی گہری سنجیدگی محسوس کر کے زنیرا کی چھٹی حس نے اسے کسی انہونی کا اشارہ دیا۔ وہ دھڑ کتے دل کے ساتھ فاران کے پاس آ کر بیٹھ گئی۔ فاران نے

بے اختیار اسے اپنی بانہوں کے حصار میں لے لیا۔

''زینی میری جان جہاں تم نے میری ہر مجبوری کو سمجھا ہے پلیز بس میری اس آخری مجبوری کا بھی بھرم رکھ لو۔'' فاران نے بہت اٹکتے ہوئے لہجے میں جیسے اس سے درخواست کی۔ زنیرا کا دل ہچکولے کھانے لگا۔ اب سارا معاملہ بنا کہے ہی اس کی سمجھ میں آنے لگا تھا۔

''آپ کا مطلب ہے کہ ہم لوگ آپ کے ساتھ لاہور نہیں جا رہے ہیں؟'' اس کی آواز میں نمی سی گھل گئی۔ کِھلا کِھلا سا چہرہ لمحوں میں مرجھا سا گیا تھا۔ فاران کوئی جواب نہیں دے سکا بس بے بسی سے اسے دیکھ کر رہ گیا۔ زنیرا نے اس کی بانہوں سے خود کو چھڑانا چاہا لیکن فاران نے اپنے بازوؤں کا گھیرا اس کے گرد مزید تنگ کر دیا۔

''پلیز زینی، مجھ سے خفا مت ہونا...... تم نے مجھ سے وعدہ کیا تھا ناں کہ اب تم کبھی مجھے تنہا نہیں کرو گی، ہمیشہ میرا ساتھ دو گی۔ تمہارا اور بچوں کا نہ جانا اس فلم کے لیے بس ایک مصلحت ہے جسے میں اور تم تو نہیں سمجھ سکتے لیکن شیرازی صاحب جانتے ہیں کہ اس بات کا فلم پر کیسا اثر پڑ سکتا ہے۔ یقین جانو انہوں نے کہا ہے کہ بس ایک ڈیڑھ ماہ کے لیے اپنے بیوی بچوں کا ذکر نہ کرنے کا پابند ہوں پھر ایسی کوئی بندش نہیں ہوگی۔'' وہ بہت ملتجیانہ انداز میں اسے بتا رہا تھا۔ اس کی آنکھوں میں زنیرا کی خفگی کا خوف لرزاں تھا۔ ایک معصوم سے بچے کی طرح ہراساں ہو رہا تھا وہ۔ زنیرا نے ایک لحظہ اس کے اترے ہوئے چہرے کی جانب دیکھا۔ دل خود بخود موم ہونے لگا۔ اجالا کی بات بھی بے ساختہ اسے یاد آئی جو اس نے امریکا جانے سے قبل اس سے کہی تھی۔

''زنیرا! الطاف انکل کے جانے کے بعد اب تم ہی ہو جو فاران کی خوشی اور اس کی پریشانی کو سمجھ سکتی ہو، اسے شیئر کر سکتی ہو۔ اس کے بھائی بہنوں کی اپنی زندگی ہے وہ اپنے، اپنے گھروں میں مگن ہیں لیکن وہ فاران کی ایک آواز پر یقیناً دوڑ کر اس کے پاس چلے آئیں گے مگر مجھے امید ہے کہ تمہارے ہوتے ہوئے ایسی نوبت نہیں آئے گی۔ ہمیشہ تم ہی اس کی پکار رہو گی۔''

ٹھیک ہی تو کہا تھا اجالا نے۔ اگر اس وقت اس نے فاران کی مجبوری کو نہ سمجھا...... اس کی زندگی کی اتنی بڑی خوشی کو اپنی خفگی کی دھند میں چھپا دیا تو وہ ٹوٹ جائے گا۔ ابا کی یاد مزید اذیت بن کر اسے تڑپائے گی۔ وہ بہنوں سے اپنی پریشانی بانٹنے کی کوشش کرے گا۔ بھائی سے بھی ڈسکس کر کے اپنا دل ہلکا کرے گا اور ہو سکتا ہے کہ اجالا کو بھی فون کر ڈالے کہ کئی بار اس نے اجالا کی صاف دلی اور معاملہ فہمی کی بڑے کھلے دل سے تعریف کی تھی۔

''ٹھیک ہے فاران جیسا آپ مناسب سمجھیں۔ بس ایک ڈیڑھ ماہ بعد میں ہر جگہ آپ کے ساتھ ساتھ جاؤں گی۔'' وہ اپنے آنسوؤں کو پیچھے دھکیلتے ہوئے اداس سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی تو جیسے فاران کے سر سے منوں بوجھ اتر گیا۔ چہرے پر ایک دم سے رونق آ گئی۔

''اوہ تھینک یو میری زندگی، یہ میرا وعدہ ہے کہ اس فلم کی ریلیز کے بعد تمہیں ہر پل اپنے ساتھ رکھوں گا پھر کوئی بھی مصلحت ہمارے درمیان نہیں آئے گی۔ میں سب کو علی الاعلان بتا دوں گا کہ یہ پیاری سی گڑیا جیسی لڑکی میری شریکِ زندگی ہے اور ہماری زندگی میں دو خوب صورت پھول بھی روشنی اور فرحان کی صورت میں کھلے ہوئے ہیں۔'' وہ فرطِ مسرت سے تمتماتے ہوئے چہرے کے ساتھ بہت جوشیلے انداز میں کہہ رہا تھا اور زنیرا کے دل میں بڑا خوب صورت سا طمانیت اترتا جا رہا تھا کہ اس کا محبوب اس کی خفگی اور اس کی خوشی کو کتنی زیادہ اہمیت دیتا ہے۔

☆☆☆



آج فاران کو اپنی زندگی کے اس اہم ترین دن پر زنیرا اور بچوں کی کمی شدت سے محسوس ہو رہی تھی۔ ابا بھی بے طرح یاد آ رہے تھے۔ اگر اللہ ان کو تھوڑی سی زندگی اور دے دیتا تو آج وہ ان کو وی آئی پی سیٹ پر بٹھاتا اور وہ اپنے بیٹے کی اتنی اہمیت، شہرت اور کامیابی پر کتنا خوش ہوتے۔ فاران کی آنکھوں میں نمی سی اتر آئی۔ ابا کی اس کمی کو ذیشان بھائی نے آ کر کچھ دور کرنے کی کوشش ضرور کی تھی لیکن وہ خود بھی اس وقت ابا کو یاد کر کے آبدیدہ ہو رہے تھے خاص طور پر جب فلم کے اختتام پر لوگوں کا ایک ہجوم فاران کے گرد اسے مبارک باد دینے کو جمع ہو گیا تھا۔ ہیرو اور ہیروئن کیمروں کی چکا چوند میں نہائے جا رہے تھے اور ذیشان بہت فخر سے اپنے بھائی کی اتنی زبردست پذیرائی کو دیکھتے ہوئے نہ جانے کیوں اپنے آنسو روک رہے تھے۔ سارہ نے بھی بہت ضد کی تھی اس پریمیئر میں شرکت کرنے کے لیے لیکن فاران نے پہلے ہی ذیشان بھائی کو سمجھا دیا تھا۔ چونکہ زنیرا نہیں جا رہی اس لیے وہ نہیں چاہتا کہ خاندان کی کوئی اور عورت اس پریمیئر میں شریک ہو اس سے زنیرا مزید ہرٹ ہو جائے گی۔ راحیلہ باجی بھی فاران کے اس خیال سے متفق تھیں سو سارہ دل مسوس کر رہ گئی اور پھر فلم اتنی زبردست ہٹ ہوئی کہ چار سو اس کے چرچے بکھر گئے۔ زنیرا نے دوسرے دن کے تمام اخبارات منگوا لیے تھے۔ فاران ہر تصویر میں علیشا کے ساتھ مسکراتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ بہت ہی خوب صورت کپل لگ رہا تھا دونوں کا۔ زنیرا کچھ اداس سی ہو گئی اس کے پاس صبح سے فون کالز کا تانتا بندھا ہوا تھا۔ اس کے پاپا اور مما تو مٹھائی لے کر اس کے گھر بھی آئے تھے۔ پاپا نے بہت گہری نظروں سے اس کے چہرے پر خوشی تلاش کرنی چاہی لیکن ایک بے نام سی اداسی نے جیسے اس کے وجود کا احاطہ کیا ہوا تھا۔ پاپا نے بہت تاسف سے اپنی اس زود رنج بیٹی کی طرف دیکھا۔ ابھی تو ابتدا تھی پتا نہیں آگے چل کر ان کی اس لاڈلی بیٹی نے اپنی پوزیسو نیچر کی وجہ سے کیا کچھ سہنا تھا۔ وہ اس کے پاپا ہی تھے جنہوں نے اس کے دل میں چھپے ہوئے درد کو محسوس کیا تھا ورنہ تو باقی سب ہی لوگ اس کے چہرے پر سجی صرف اس خوشی کو دیکھ رہے تھے جو دل ہی دل میں اسے رُلا رہی تھی۔ روشانہ بھی اپنے بابا کی تصویریں دیکھ دیکھ کر خوش ہو رہی تھی۔

''مما میں کل یہ سارے نیوز پیپر اسکول لے کر جاؤں گی۔ سارے بچے حیران ہو جائیں گے، ہے ناں؟'' وہ بہت ایکسائٹڈ ہو کر تمام اخبارات اپنے بیگ میں رکھ رہی تھی۔ تبھی فاران کا فون بھی آ گیا۔ کل وہ تقریباً آدھی رات تک فنکشن میں کچھ ایسا بزی رہا تھا کہ کال تک کرنے کا وقت نہیں ملا تھا۔

''زنیرا تم سوچ بھی نہیں سکتیں کہ سب کو یہ فلم کتنی پسند آئی ہے۔ بڑے بڑے سیلی بریٹیز آئے تھے اس کے پریمیئر میں۔ سب نے خاص طور پر میری تو کچھ زیادہ ہی تعریف کی۔'' وہ بہت پُرجوش لہجے میں اسے سب تفصیل بتا رہا تھا۔ زنیرا ابھی سب بھول کر بڑے شوق سے جیسے آنکھوں دیکھا حال سن رہی تھی۔

''اور پتا ہے زینی، ایک دو بڑے پروڈیوسرز اور ڈائریکٹرز نے مجھے اپنی فلم میں کام کرنے کی آفر بھی دی ہے لیکن شیرازی صاحب کے کانٹریکٹ کے مطابق میں ایک سال تک کسی اور کی فلم سائن نہیں کر سکتا۔'' فاران کے لہجے میں چھپے افسوس کو محسوس کر کے وہ کچھ چونکی۔

''کیا مطلب فاران، یعنی آپ ابھی مزید فلموں میں کام کرنے کا ارادہ کیے ہوئے ہیں؟''

''تم بھی کمال کرتی ہو زینی، ظاہری بات ہے کسی پاگل کو بھی اتنی کامیابی ملے تو وہ اس کا فائدہ اٹھائے گا۔ اتنی شہرت، عزت اور منہ مانگا معاوضہ تو لوگ برسوں میں حاصل کر پاتے ہیں جو مجھے راتوں





www.paksociety.com

www.paksociety.com

رات حاصل ہوگیا ہے۔ اب ہم لوگ لاکھوں میں کھیلیں گے۔ تمہارے پاس شاندار گھر ہوگا۔ تم اپنی پسند کی کار خرید لینا...... جانتی ہو شیرازی صاحب نے مجھے اپنی اگلی فلم کے لیے سائن کرلیا ہے اور باقی لوگ ابھی سے ایک سال بعد کی پلاننگ کررہے ہیں۔" فاران تو جیسے ہواؤں میں اُڑ رہا تھا۔ زنیرا کچھ بول ہی نہ پائی پھر فاران نے روشانہ اور فرحان سے بھی دیر تک باتیں کیں۔ وہ کل شام کی فلائٹ سے واپس آرہا تھا لیکن زنیرا کو یوں محسوس ہورہا تھا جیسے اس کی یہ واپسی اپنے اندر بہت ساری دوریاں سمیٹے ہوئے ہے۔

☆☆☆

"ہیلو فاران، میں دو تین روز سے تمہیں مسلسل فون ٹرائی کررہی تھی شکر ہے آج تم سے بات ہو ہی گئی لیکن ایک بات تو کنفرم ہے کہ......" اجالا سانس لینے کو رکی تو فاران بے ساختہ ہنس دیا۔

"اجالا نہ سلام نہ دعا بھلا یہ بھی کوئی بات ہوئی۔" فاران کے ٹوکنے پر وہ کچھ شرمندہ سی ہوگئی۔

"کیا کروں فاران، اپنی عادت سے مجبور ہوں۔ عدیل بھی کبھی کبھی عاجز آجاتے ہیں۔ اصل میں تم سے کسی طرح کانٹیکٹ ہی نہیں ہو پارہا تھا اور آج اچانک جو تمہاری آواز سنی تو بس......" وہ بات ادھوری چھوڑ کر ہنس دی۔

"سوری اجالا، میں پچھلے دنوں اپنے شوٹ میں بہت زیادہ بزی تھا بس یوں سمجھو کہ نیند بھی پوری طرح سے نہیں لے پارہا تھا۔" فاران کے لہجے میں تھکن ضرور تھی لیکن ساتھ ساتھ وہ اپنی بے پناہ مصروفیات بھی جتا گیا تھا۔

"میں جانتی ہوں فاران ماشاء اللہ تمہارا ستارہ عروج پر جارہا ہے۔ امی بتارہی تھیں کہ تمہاری پہلی فلم نے بڑے شاندار طریقے سے گولڈن جوبلی بھی کرلی ہے۔ بھئی تم تو بہت بڑے اسٹار بن گئے ہو۔ اب آؤں گی تو تمہارا آٹوگراف ضرور لوں گی۔" اجالا نے دل سے خوشی کا اظہار کیا۔

"ہاں اجالا قسمت مجھ پر یوں مہربان ہوجائے گی میں نے کبھی خواب میں بھی نہیں سوچا تھا۔ خدا کی قسم کبھی کبھی تو مجھے یقین ہی نہیں آتا کہ میں کیا سے کیا ہوگیا ہوں۔ اب تو سکون سے باہر بھی نہیں نکل سکتا لوگ پہچان کر گھیر لیتے ہیں۔" فاران کے لہجے میں خوشی کی کھنک تھی۔

"اچھا فاران، یہ بتاؤ کہ زنیرا ابھی زندگی کا یہ نیا دور انجوائے کررہی ہے ناں اور بچوں کا کیا ری ایکشن ہے؟" اجالا بہت طریقے سے اب اپنے اصل ٹاپک کی طرف آرہی تھی۔

"نہیں اجالا، وہ میری شہرت، میری کامیابیوں پر خوش ہونے کے بجائے آج کل صرف رونے، کڑھنے اور غصہ کرنے میں میرا اور اپنا وقت ضائع کررہی ہے۔ شروع میں تو پھر بھی زنیرا نے میرا کچھ کچھ ساتھ دیا تھا لیکن اب تقریباً چھ سات ماہ سے ہمارے درمیان بس جیسے دوریاں بڑھتی جارہی ہیں۔" فاران کے لہجے میں تھکن سمٹ آئی۔

"فاران اگر دوریاں طویل ہوجائیں تو جذبوں کی شدت میں کمی ہونے لگتی ہے۔ ان فاصلوں کو طول دینے کے بجائے انہیں سمیٹنے کی کوشش کرو پلیز۔" اجالا نے پریشان ہوکر اسے سمجھانا چاہا تو وہ دھیمے سے ہنس دیا۔

"اجالا اپنی زندگی کے اس موڑ پر مجھے ایک بات کا ادراک ہوا ہے کہ کاش میں اپنے گھر والوں کے سامنے ہار گیا ہوتا۔ اگر میری زنیرا سے شادی نہ ہو پاتی پھر وہ ہمیشہ میری یادوں میں رہتی۔ میرے دل میں اس کی آرزو، اس کی محبت، اس کی طلب ہمیشہ ایک کسک بن کر مجھے تڑپاتی رہتی لیکن اب جیسے دل میں اس کے لیے چھپے سارے جذبے سرد پڑتے جارہے ہیں۔ حقیقت کی دنیا میں آنے کے بعد





احساس ہوتا ہے کہ عشق، جنون سب بیکار کی باتیں ہیں۔ جو لوگ نارسائی کے کرب کے ساتھ جیتے ہیں وہ زیادہ خوش قسمت ہوتے ہیں کہ ان کی محبت کم از کم ان کے دل میں ہمیشہ زندہ تو رہتی ہے۔" وہ بہت تلخ لہجے میں کہتے ہوئے اپنے آخری جملے میں اسے بہت کچھ جتا گیا۔ شاید اس نے اجالا کی آنکھوں میں چھپے اس دکھ کو اچھی طرح سے محسوس کرلیا تھا جسے اجالا لاکھ چھپانے کے باوجود نہیں چھپا سکی تھی۔

"ایسی بات ہرگز نہیں ہے فاران کہ اپنی محبت کو پالینے کے بعد جذبات اور احساسات بدل جاتے ہیں۔ مجھے زنیرا نے خود بتایا ہے کہ تمہارے فلم انڈسٹری میں جانے سے پہلے تم لوگوں کی زندگی کتنی پرسکون اور خوب صورت تھی اور تمہاری محبت بھی پہلے دن کی طرح تروتازہ ہوا کرتی تھی۔ فاران پلیز ٹرائی ٹو انڈراسٹینڈ کہ تم لوگوں کے آپس کے ان تعلقات کا تمہارے بچوں پر کتنا برا اثر پڑ رہا ہے۔ جانتے ہو روشانہ کی اس بار کلاس میں کتنی خراب پوزیشن آئی ہے۔ بہت ہی چڑچڑی ہوتی جارہی ہے وہ۔" اجالا کے سمجھانے پر وہ ایک دم بھڑک اٹھا۔

"اچھا تو زنیرا نے تم سے خوب دل بھر کر دل کی بھڑاس نکالی ہے۔ اسی کے کہنے پر شاید تم نے مجھے فون کیا ہے۔ میں تو سمجھا تھا کہ میرے بچپن کی دوست شاید میری کامیابی پر بہت خوش ہوکر میری حوصلہ افزائی کرنا چاہ رہی ہے لیکن اجالا بجائے اس کے کہ تم میرا دل بڑھاؤ تم تو زنیرا کی وکیل بن کر صرف اسی کے حق میں دلائل دیے جارہی ہو۔" اس کی اتنی خفگی پر اجالا ایک لمحے کو چپ سی ہوگئی پھر ٹھنڈی سانس لے کر بولی۔

"فاران میں صرف زنیرا کے لیے نہیں تمہارے لیے بھی بہت فکرمند ہوں۔ تمہاری خوشیوں کے لیے ہر لمحہ دعاگو رہتی ہوں لیکن بچپن سے ہی تمہاری یہ عادت رہی ہے کہ تم مجھ سے بہت جلدی بدگمان ہوجاتے تھے۔ ناراض ہوکر بلاوجہ ہی مجھ سے لڑ پڑتے تھے۔ میں کتنا ڈرتی تھی تمہاری خفگی سے...... لیکن نہ تم نے بچپن میں میرے احساسات کو سمجھا اور نہ ہی اب تم میرے خلوص کی قدر کرنا جانتے ہو۔" اس نے رنجیدگی سے کہتے ہوئے فون بند کردیا تو فاران کو خواہ مخواہ ہی زنیرا پر غصہ آنے لگا۔

"پتا نہیں ہر ایک کے ساتھ کیوں دکھڑا رونے لگتی ہے وہ...... اسی کی وجہ سے میں آج بلاوجہ ہی اجالا پر بھی الجھ گیا۔ ٹھیک ہی تو کہہ رہی تھی وہ۔ میں نے ہمیشہ اس کے دل کو توڑا ہی ہے چاہے وہ بچپن ہو یا جوانی۔" اس نے تاسف سے سوچتے ہوئے آنکھیں موند لیں۔

☆☆☆

"سنو زنی میں اگلے ہفتے آرہا ہوں۔ بچوں کی چھٹیاں بھی شروع ہوگئی ہیں چلو کچھ دنوں کے لیے ہم لوگ اسلام آباد، مری کا چکر لگا آتے ہیں۔" فاران بہت فریش لہجے میں آج اس سے باتیں کررہا تھا۔ بہت عرصے کے بعد آج وہ وہی پرانا فاران لگ رہا تھا۔ زنیرا نے سامنے صوفے پر بیٹھی روشانہ پر ایک نظر ڈالی جس کے رخساروں پر اب بھی آنسوؤں کے تازہ نشان واضح تھے۔ وہ روٹھی روٹھی سی بیٹھی اپنی کاپی پر نہ جانے کیا لکھ رہی تھی۔

"ٹھیک ہے فاران، یہ تو بہت اچھا پروگرام ہے۔ آپ ذرا روشی کو بھی اپنا پروگرام تفصیل سے بتادیں مجھ سے تو یہ بلاوجہ ہی خفا ہوکر بیٹھی ہوئی ہے۔" زنیرا نے دانستہ اونچی آواز میں کہتے ہوئے روشانہ کو آواز بھی دی تاکہ وہ اپنے بابا سے بات کرسکے لیکن روشانہ سنی ان سنی کرتے ہوئے بدستور کچھ لکھنے میں بزی رہی۔

"فاران آپ کی بیٹی آپ سے بھی بات نہیں کرنا چاہ رہی۔" زنیرا نے روشانہ کی طرف دیکھتے ہوئے جیسے فاران سے اس کی شکایت کی تو وہ کاپی

پھینک کر اس کے پاس آ گئی اور بہت بیزاری سے اس کے ہاتھ سے فون لے لیا۔

''بابا مجھے آپ سے بات کرنی ہے اور نہ ہی مما سے۔ پتا ہے ابھی مما نے مجھے اتنا سارا ڈانٹا اور آپ تو بس اب ہمارے پاس رہتے ہی نہیں۔'' آٹھ سالہ روشانہ کی آواز بھرا گئی۔

''ارے، ارے میری جان پلیز رونا نہیں بس میں آ رہا ہوں ناں اگلے ہفتے اور تمہاری مما نے تمہیں اسٹڈی نہ کرنے پر ڈانٹا ہے ناں تو بیٹا انہوں نے کوئی غلط تو نہیں کیا۔ وہ نہیں چاہتیں کہ ان کی بیٹی کو سب نالائق کہہ کر بلائیں۔'' فاران کو اس کی روہانسی آواز بہت پریشان کر گئی اور جب اس کے سمجھانے کے جواب میں روشانہ کی سسکیوں کی آواز اس کے کانوں میں آئی تو وہ تڑپ سا گیا۔

''روشی گڑیا دیکھو چپ ہو جاؤ، میں جلدی آ رہا ہوں پھر ہم لوگ اسلام آباد گھومنے جائیں گے۔ میں تمہیں بہت ساری چیزیں خرید کر دوں گا۔ تم تو اپنے بابا کی جان ہو میری بچی۔'' فاران کا بس نہیں چل رہا تھا کہ اپنی لاڈلی کے آنسو خود اپنے ہاتھوں سے آ کر پونچھ ڈالے۔

''بابا آپ پہلے کی طرح ہمارے ساتھ کیوں نہیں رہتے۔ فرحان بھی مجھ سے لڑتا ہے اور مما بھی ہر وقت مجھے ڈانٹتی رہتی ہیں بس اب مجھے بھی آپ کے ساتھ لاہور میں رہنا ہے۔'' روشانہ اب باقاعدہ رو رہی تھی اور تب اسی لمحے فاران نے ایک فیصلہ کر لیا۔

''ٹھیک ہے بیٹا، اب تم لوگ میرے ساتھ لاہور میں ہی رہو گے یہ میرا تم سے وعدہ ہے۔'' اس نے بہت حتمی لہجے میں کہتے ہوئے روشانہ کو فون اپنی مما کو دینے کو کہا۔

''زنی میں آج ہی سے گھر دیکھنا شروع کر رہا ہوں۔ انشاء اللہ اس بار تم لوگ میرے ساتھ ہی واپسی پر لاہور آ رہے ہو۔ تم لوگ اپنی پیکنگ شروع کر دو۔'' فاران کے اس اچانک پروگرام پر وہ حیران رہ گئی۔ اس سے پہلے کئی بار ان دونوں کی اس موضوع پر گفتگو ہو چکی تھی جو بنا کسی نتیجے کے ختم ہو جاتی تھی۔ زنیرا اب بھی ایک ناقابلِ یقین کیفیت میں گھری فاران کا پروگرام سن رہی تھی۔

☆☆☆

اس وقت رات کے دو بج رہے تھے۔ زنیرا جلے پیر کی بلی کے مانند اِدھر سے اُدھر پورے گھر میں جیسے چکراتی پھر رہی تھی۔ دونوں بچے اپنے کمرے میں گہری نیند سو رہے تھے۔ فضا میں عجیب سا سناٹا بکھرا ہوا تھا۔ نیا گھر، نیا شہر نیا ماحول کچھ بھی تو زنیرا سے ایڈجسٹ نہیں ہو رہا تھا اور اس پر مستزاد فاران کی بے پناہ مصروفیت جس نے اسے اور بھی بور کر کے رکھ دیا تھا۔ وہ بہت اجنبی، اجنبی سا محسوس کر رہی تھی لاہور آ کر...... ویسے بھی بہت آناً فاناً ہی ان لوگوں نے لاہور شفٹ ہونے کا فیصلہ کیا تھا۔ فاران ایک ہفتے کے لیے ہی کراچی آیا تھا اور واپسی پر اس کا زنیرا اور بچوں کو اپنے ساتھ ہی لے جانے کا پروگرام تھا۔ سب ہی لوگ اس اچانک خبر کو سن کر حیران رہ گئے۔ راحیلہ باجی تو اسی وقت دوڑی دوڑی چلی آئیں۔ زنیرا کے امی ابو بھی کافی الجھے ہوئے سے اس کے پاس آئے تھے۔

''ارے زنیرا مجھے ابھی، ابھی فاران نے فون پر بتایا ہے کہ اس بار وہ تم لوگوں کو اپنے ساتھ لے کر جا رہا ہے، گھر بھی کرائے پر لے لیا ہے اس نے؟'' راحیلہ باجی نے آتے ہی پہلا سوال اس سے یہی کیا کہ یہ خبر اُن کے لیے بہت شاکنگ تھی۔

''میں بھی یہی سمجھا رہا ہوں زنیرا کو کہ اتنی جلد بازی میں جانے کی کیا ضرورت ہے۔ بچوں کے فائنل ایگزام کچھ ماہ بعد ہونے والے ہیں۔ ایک دم سے ان کی پڑھائی کو ڈسٹرب کر دینا کہاں کی عقل مندی ہے۔'' اسلم صاحب نے راحیلہ کے سوال کے





جواب میں جیسے اپنی الجھن ظاہر کی تھی۔

''انکل ٹھیک کہہ رہے ہیں زنیرا، جو بھی پروگرام بناؤ سوچ سمجھ کر بناؤ۔ مجھے پتا ہے کہ تم ذہنی طور پر کافی ڈسٹرب ہو لیکن زنیرا مایوسی میں کیے گئے فیصلے بہت کمزور ہوتے ہیں۔ فاران بتا رہا تھا کہ اگلے ماہ سے وہ اور زیادہ مصروف ہو جائے گا کیونکہ ایک ساتھ دو فلموں کی شوٹنگ شروع ہو رہی ہے۔'' راحیلہ باجی بھی اسلم صاحب سے سو فیصد متفق تھیں۔

''راحیلہ باجی وہ جتنے بھی مصروف ہوں گے کم از کم ہر روز لوٹ کر گھر تو آیا کریں گے ناں، بچے روزانہ اپنے بابا کو دیکھیں گے، ان سے باتیں کریں گے۔ یہاں تو بیس، بیس دن گزر جاتے ہیں وہ فاران کی صورت نہیں دیکھ پاتے اور اگر وہ کراچی آتے بھی ہیں تو محض ایک دو دن کے لیے اور ابو آپ کو معلوم نہیں ان کے واپس جانے کے بعد خاص طور پر روشانہ کا جو بی ہیویر ہوتا ہے بس وہ میرا دل ہی جانتا ہے۔'' آخری جملہ زنیرا نے اپنے ابو کو مخاطب کر کے کہا کہ راحیلہ باجی کے ساتھ ساتھ ان کو بھی تو قائل کرنا ضروری تھا۔

''لیکن بیٹا تمہاری خاطر تو تمہارے ابو نے اپنا سارا بزنس کراچی شفٹ کیا تھا۔ یاد ہے کتنی ضد کی تھی تم نے کہ ہم لوگ بھی یہیں آ جائیں اور اب ہمیں چھوڑ کر خود واپس لاہور شفٹ ہو رہی ہو۔'' اس کی امی نے بھی شکایتی نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے گلہ کیا تو وہ کچھ شرمندہ سی ہو گئی۔

''امی میں کیا کروں...... اس دن روشی کچھ اس طرح سے روئی کہ فاران بے حد جذباتی ہو گئے اور اسی وقت انہوں نے طے کر لیا کہ اب بچے وہیں لاہور میں اُن کے پاس ہی رہیں گے۔ امی آپ سوچ نہیں سکتیں کہ بچے کس قدر خوش ہیں، اپنے بابا کے ساتھ رہنے پر...... امی پلیز آپ لوگ میری مجبوریوں کو سمجھیں، میں روشانہ اور فرحان کو اکیلے سنبھالتے، سنبھالتے تھک سی گئی ہوں اور سب سے بڑھ کر اگر فاران ہم لوگوں کے بغیر رہنے کے عادی ہو گئے تو میرے بچے بالکل ٹوٹ جائیں گے۔'' وہ بے اختیار رو پڑی تو راحیلہ باجی نے آگے بڑھ کر اسے گلے لگا لیا جبکہ اس کی امی بھی اپنے آنسو پونچھتے ہوئے اس کے نزدیک چلی آئیں۔ اسلم صاحب نے ایک گہری سانس لے کر اپنی بیٹی کی جانب دیکھا۔ اس کے آنسو انہیں اپنے دل پر گرتے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔ ان کا دل بالکل بھی نہیں مان رہا تھا کہ وہ یوں اچانک لاہور چلی جائے۔ انہیں احساس تھا کہ وہاں فاران کے ہوتے ہوئے بھی وہ اکیلی ہی ہو گی۔ یہاں تو کم از کم اس کے اپنے تو اس کے اردگرد تھے جو اسے تنہا نہیں ہونے دیتے تھے۔ جب وہ زیادہ گھبراتی تھی تو اُن کی محبتوں کے سائے میں آ کر دل کو بہلا لیا کرتی تھی۔ وہ فاران کے فلم انڈسٹری میں جانے سے اسی لیے تو پریشان اور فکر مند رہنے لگے تھے کیونکہ ان کی بیٹی بہت ہی پوزیسو تھی، بے حد حساس طبیعت کی مالک تھی اور وہ اچھی طرح سے سمجھ رہے تھے کہ ایز اے ہیرو فاران جوں جوں شہرت کی بلندیوں کو چھوئے گا زنیرا کے گھر کا سکون اتنی ہی تیزی سے ختم ہو گا...... اکثر ان کی فکر مندی پر زنیرا ہنس کر انہیں بتاتی تھی کہ کتنے ہیروز کی بیویاں اپنے شوہروں کے ساتھ خوش و خرم ہیں لیکن وہ شاید ان عورتوں میں سے نہیں تھی جو صبر اور برداشت کا مادہ رکھتی ہیں اور مشکل یہ تھی کہ وہ اس بات کو اب بھی نہیں سمجھ رہی تھی اور اسلم صاحب اسے مزید سمجھا کر اس کا دل نہیں برا کرنا چاہ رہے تھے۔ اسی لیے اس وقت بھی بیوی کو آنکھ کے اشارے سے اس ٹاپک کو ختم کرنے کے لیے کہا اور پھر زنیرا کا دھیان پیکنگ کی طرف دلاتے ہوئے گفتگو کا رخ موڑ دیا تھا۔

فاران کے آنے کے بعد آٹھ دس دن جیسے ایک ہنگامے اور بھاگ دوڑ میں گزر گئے تھے۔ زنیرا

کو بچوں کے لیونگ سرٹیفکیٹ لینے کے لیے اسکول کے بھی چکر لگانے پڑے تھے۔ فاران کے کہنے کے مطابق اس نے صرف کپڑوں اور کچھ دوسری ضروری چیزوں کو ہی پیک کیا تھا اور گھر کو لاک کر کے چابی راحیلہ باجی کو دے دی تھی تاکہ وہ گھر کی صفائی وغیرہ کرواتی رہیں۔ بقول فاران ان کا کراچی میں بھی گھر رہنا چاہیے تھا تاکہ جب بھی وہ لوگ یہاں آئیں تو اپنے ہی گھر میں ٹھہریں۔ فاران جس پیار اور محبت سے ان لوگوں کو اپنے ساتھ لے جا رہا تھا وہ زنیرا کو بہت اچھا لگ رہا تھا۔ وہ جب آنکھوں میں خوشی کے جگمگاتے جگنو لیے اس سے بہت پیار سے پوچھ رہا تھا۔

''زنی اب تو تم خوش ہوں ناں...... دیکھو وہاں پر جب ہم ساتھ رہیں گے تو پھر ہماری زندگی میں کوئی ٹینشن نہیں ہوگی پھر تم مجھ سے خفا بھی نہیں رہا کرو گی، ہے ناں......؟'' تو وہ ہنس کر اثبات میں سر ہلاتے ہوئے اس کے سینے پر سر رکھ دیتی اور پھر لاہور پہنچ کر تو جیسے وہ کسی خوابوں کی دنیا میں آ گئی تھی...... فاران نے جو گھر لیا تھا وہ اتنا خوب صورت تھا کہ اس کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئی تھیں۔ بچوں کی طرح پورے گھر میں گھوم، گھوم کر وہ اپنی خوشی کا اظہار کر رہی تھی اور فاران اس کی اس ایکسائٹمنٹ پر اسے نثار ہوتی ہوئی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ روشانہ اور فرحان بھی جیسے خوشیوں کے ہنڈولے میں جھول رہے تھے۔ فاران نے انہیں کچھ دنوں میں پورا لاہور گھما ڈالا تھا اور اس گھومنے پھرنے کے دوران جب اکثر جگہوں پر لوگ فاران کو گھیر کر اس سے... آٹوگراف لیتے اس کے ساتھ تصویریں کھنچواتے تو زنیرا کو عجیب سے فخر کا احساس اندر تک سرشار کر دیتا...... لاکھوں دلوں کی دھڑکن بن کر بھی فاران صرف اس کا تھا۔ اس کے بچوں کا باپ تھا، وہ بڑے تفاخر کے ساتھ فاران کے قدم سے قدم ملاتی جب اس کے ساتھ چل رہی ہوتی تو کتنی ہی رشک آمیز نگاہوں کو اپنے اوپر محسوس کر کے جیسے خود بخود ایک شان اور وقار اس کی چال میں در آتے۔ فاران ان لوگوں کو اپنی شوٹنگ دکھانے اسٹوڈیو بھی لے کر گیا تھا۔ کتنے ہی مشہور فلم اسٹارز کو پہلی بار اس نے اپنے روبرو دیکھا تھا۔ وہ لوگ بھی بڑے خلوص سے زنیرا سے ملے تھے۔ بچوں کو بھی پیار کیا تھا۔ زنیرا کو یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ جن ستاروں کو اس نے صرف اسکرین پر جگمگاتے دیکھا تھا آج وہ ان سے اتنی گھل مل کر باتیں کر رہی ہے...... فاران اس کے چہرے پر بکھری حیرت آمیز خوشی کو دیکھ کر محظوظ ہو رہا تھا۔ زندگی کے اندر کتنا حسن سمٹ آیا تھا۔ پہلی فلم کی شاندار کامیابی کے بعد شیرازی صاحب نے اسے اپنے بیوی اور بچوں کو منظرِ عام پر لانے کی اجازت دے دی تھی کہ اپنے تجربے کی بنا پر وہ جانتے تھے کہ فاران کو پبلک نے دل سے قبول کر لیا ہے اور اس کے شادی شدہ ہونے سے اس کے کیریئر پر کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ زنیرا لاہور آ کر ذہنی طور پر بہت پرسکون اور خوش تھی۔ فاران بھی ذہنی یکسوئی کے ساتھ اپنے کام میں مگن تھا اور پھر انہی دنوں ان کی ویڈنگ انیورسری آ گئی۔

''فاران پلیز، کل آپ ذرا جلدی گھر آ جائیے گا۔'' رات فاران کے آنے کے بعد اس نے سب سے پہلے یہ بات کی تو فاران نے کچھ حیرانی سے اس کی جانب دیکھا۔

''کیوں زنی، کل کیا خاص بات ہے؟'' فاران کے سوال پر زنیرا نے کچھ خفگی سے اسے دیکھا۔

''کل ہماری ویڈنگ انیورسری ہے فاران...... پچھلی بار بھی ہم نے اپنا یہ یادگار دن آپ کی فلم کے نام کر دیا تھا۔ آپ کے پاس بھی ٹائم نہیں تھا کراچی آنے کا۔'' زنیرا کو بے اختیار وہ تلخی بھرے دن یاد آ گئے جو اپنے اندر اس کے بے شمار آنسو سمیٹے ہوئے تھے۔

''ارے یار خدا کے لیے، تم یہ بار بار ماضی میں جا کر اداس ہونا چھوڑ دو اور حال کی خوب صورتی کو انجوائے کیا کرو۔'' فاران نے الجھ کر اسے ٹوکا اور پھر کچھ سوچ کر اس کی طرف دیکھتے ہوئے مسکرایا جو اس کے الجھنے پر منہ پھلا کر بیٹھ گئی تھی۔

''ٹھیک ہے زنیرا...... اس بار ہم اپنی شادی کی سالگرہ ذرا ڈفرینٹ طریقے سے منائیں گے اور بہت انجوائے کریں گے۔ بچوں کو بھی بہت مزہ آئے گا۔'' فاران کے خوشی سے کھلکھلاتے لہجے پر زنیرا نے اپنی ساری خفگی بھلا کر بہت تجسس سے اسے دیکھا تو وہ اس کی لٹ کھینچ کر شرارت سے ہنس دیا۔

''کل صبح ہماری فلم کی آؤٹ ڈور شوٹنگ ہے، لاہور سے تقریباً سو کلومیٹر پر ایک بہت پُرفضا مقام ہے، اِن فیکٹ اسے ایک چھوٹا سا گاؤں ہی سمجھ لو...... وہاں پر کچھ سین فلمانے ہیں۔ بس کل بچوں کی چھٹی کروا لو اور تم سب میرے ساتھ چلو۔ پکنک کی پکنک، سالگرہ کی سالگرہ اور شوٹنگ کی شوٹنگ۔'' وہ بہت جوش سے پروگرام بنا رہا تھا۔ زنیرا کو بھی یہ آئیڈیا برا نہیں لگا پھر یہ بھی طے ہوا کہ بیکری سے زبردست کیک بھی خریدا جائے گا اور وہاں پورے یونٹ کے ساتھ کیک کاٹتے ہوئے وہ لوگ سب کے ساتھ اپنی انیورسری سلیبریٹ کریں گے۔

وہ صبح زنیرا کو ہمیشہ سے زیادہ دلکش اور حسین لگ رہی تھی۔ ہرے بھرے سرسبز ماحول میں وہ اور فاران یونٹ کے لوگوں میں گھرے کیک کاٹ رہے تھے۔ تالیوں کی گونج میں سب لوگ انہیں مبارک باد دے رہے تھے۔ شیرازی صاحب نے بہت خلوص سے خوب صورت پھولوں کا بوکے اس کے ہاتھ میں تھماتے ہوئے اسے وش کیا تھا۔ بچے اِدھر سے اُدھر کھیلتے پھر رہے تھے اور فاران کے پہلو میں کھڑی زنیرا کو اپنے اوپر دل بھر کر رشک آ رہا تھا۔ شوٹنگ شروع ہونے سے پہلے ہی شیرازی صاحب کے

## غزل

اسی امید پہ آج تک جیتے ہی رہے ہم
ہنسنے کی آرزو میں روتے ہی رہے ہم

تپتے رہے زیست کے صحرا میں عمر بھر
مے تلخیِ حالات کی پیتے ہی رہے ہم

جذبوں سے کبھی کھیلا، کبھی محبتوں نے مارا
لوگوں کے ہر ستم کو بس سہتے ہی رہے ہم

بچپن ہمارا ہم سے ملتے ہی کھو گیا
ہر موڑ پہ گلی کو تکتے ہی رہے ہم

دل نے کسی کی یاد کے جلائے تھے کچھ چراغ
عمر بھر اس آگ میں خود جلتے ہی رہے ہم

مرسلہ: نفیسہ آرا، دبئی

## تیری کمی ھے

پھولوں کی ہے مہکار مگر تیری کمی ہے
چڑیوں کی ہے چہکار مگر تیری کمی ہے

قسمت نے کیا دولتِ ممتا سے ہے محروم
دولت کا ہے انبار مگر تیری کمی ہے

ہر درد میں، تکلیف میں اور رنج و الم میں
اے میری مددگار مگر تیری کمی ہے

ہر آن میرے سر پر دعاؤں کے وہ سائے
ہے سایۂ اشجار مگر تیری کمی ہے

گلشن میں گلابوں کی کمی کوئی نہیں ہے
کہتا ہے دلِ زار مگر تیری کمی ہے

مرسلہ: پروین افضل شاہین، بہاول نگر

مشورے پر کیک کاٹ لیا تھا کیونکہ ہیروئن علیشا ابھی تک نہیں پہنچی تھی سو اس کے انتظار کے دوران ان لوگوں کی یہ چھوٹی سی تقریب سیلیبریٹ کرلی گئی تھی۔ فاران اور علیشا کی جوڑی آج کل پروڈیوسرز کے لیے کافی ہاٹ کیک بنی ہوئی تھی۔ فاران کو اس فیلڈ میں آئے تقریباً ڈیڑھ سال ہو رہا تھا اور اس عرصے میں شیرازی کے ساتھ کی ہوئی اس کی دونوں فلمیں سپرہٹ گئی تھیں اور دونوں فلموں کی ہیروئن علیشا ہی تھی۔ زنیرا کو پتا نہیں کیوں علیشا سے عجیب قسم کی چڑ محسوس ہونے لگی تھی جبکہ وہ فاران کے منہ سے اس کا ذکر بھی بہ مشکل سن پاتی تھی۔ اخبارات میں جب اس جوڑی کی تعریفوں کے پُل باندھے جاتے تو وہ ان اخبارات کو توڑ مروڑ کر پھینک دیا کرتی۔ فاران نے اس کی یہ جیلسی محسوس کرکے اسے ایک بار بہت اچھی طرح سمجھا دیا تھا کہ علیشا محض اس کی ایک ساتھ فنکارہ ہے اور فاران کے دل میں اس کے لیے قطعی کوئی جذبات نہیں ہیں اور اگر وہ اس کی محبت پر اعتماد کرتی ہے تو کبھی اس کی کسی بھی ہیروئن کے ساتھ وہ رقابت کا جذبہ نہیں رکھے گی اور فاران کے لہجے میں چھپی خفگی اور رنج کو محسوس کرکے اس نے فاران سے وعدہ کیا تھا کہ وہ کبھی اس کی محبت اس کی وفا پر شک نہیں کرے گی اور نہ ہی فلم انڈسٹری کی کسی لڑکی کی وجہ سے اپنی خوشگوار زندگی کو اجیرن بنائے گی۔ اس دن کے بعد سے فاران کی ناراضی کے ڈر کی وجہ سے زنیرا نے کبھی اپنے احساسات فاران پر ظاہر نہیں کیے تھی لیکن دل ہی دل میں وہ بھی علیشا سے جی بھر کر جیلس ہوتی تھی کہ وہ آج کل فاران کے ساتھ مزید دو تین فلمیں کر رہی تھی۔

اس وقت سب لوگ بہت خوشگوار ماحول میں کیک کھاتے ہوئے گپ شپ میں مصروف تھے۔ شیرازی نے دو تین مرتبہ علیشا کو فون ٹرائی کیا لیکن کوئی رسپانس نہیں مل رہا تھا۔

''اللہ خیر کرے علیشا کا نمبر مل کر ہی نہیں دے رہا اور وہ ابھی تک پہنچی بھی نہیں ہے، پتا نہیں کیا مسئلہ ہے۔'' چوتھی مرتبہ موبائل ٹرائی کرنے کے بعد شیرازی نے کچھ فکرمند ہو کر کہا تو زنیرا نے بے اختیار دل سے دعا مانگی کہ کاش علیشا کے ساتھ کوئی بھی مسئلہ ہوگیا ہو اور وہ یہاں نہ پہنچ سکے۔ دعا مانگتے ہوئے اس نے کن انکھیوں سے فاران کی جانب بھی دیکھا تھا کہ اگر اسے زنیرا کے دل کی بات کی ذرا سی بھی بھنک بھی پڑ جاتی تو وہ شاید اسے معاف نہ کرتا کہ پروڈیوسر کے نقصان کے ساتھ ساتھ وہ اسے علیشا کے لیے تو بددعا بھی تو گردانتا...... زنیرا کو خود بھی اپنی خودغرضی کا احساس ہو رہا تھا لیکن پھر بھی بس اس کا دل مسلسل علیشا کے نہ آنے کی دعائیں مانگے جا رہا تھا لیکن اس کی دعائیں بے اثر رہیں۔ وہ فاران کی کسی بات پر کھلکھلا کر ہنس رہی تھی کہ ایک شور سا مچ گیا ''علیشا آگئی...... علیشا آگئی۔'' کچھ لوگ دوڑ کر کار کی جانب گئے جو ابھی ابھی ایک جھٹکے کے ساتھ آ کر رکی تھی۔ فاران بھی فوراً ہی اس کے پاس سے اٹھ کر علیشا کی جانب متوجہ ہوگیا جو ہاتھ ہلاتے ہوئے ان لوگوں کی جانب بڑھ رہی تھی۔ شیرازی صاحب بھی باتیں کرتے ہوئے اس کے ساتھ ساتھ آرہے تھے......

''ارے علیشا کہاں رہ گئی تھیں ہم لوگ تو کافی پریشان ہوگئے تھے۔'' فاران نے اس کے نزدیک آتے ہی بہت بے تکلفی سے پہلا سوال یہی کیا تھا۔ زنیرا کو یوں محسوس ہوا گویا وہ علیشا پر اس کے لیے اپنی فکرمندی ظاہر کر رہا ہو۔ اس نے بہت جز بز ہو کر علیشا کی جانب دیکھا جو مسکراتے ہوئے اسے اپنے لیٹ ہو جانے کی وجہ بتا رہی تھی۔ دونوں کے درمیان زنیرا کو اپنا وجود بہت فالتو سا محسوس ہونے لگا۔ وہ ایک دم مڑ کر بچوں کی جانب جانے لگی تو فاران نے چونک کر فوراً ہی اس کا ہاتھ تھام لیا۔

''علیشا ان سے ملو...... یہ ہیں میری وائف زنیرا...... اس دن اسٹوڈیو بھی آئی تھیں لیکن تم سے ملاقات نہیں ہوسکی تھی۔'' فاران کے تعارف پر علیشا نے بڑی گرم جوشی سے اس سے ہاتھ ملایا۔

''پلیز ٹو میٹ یو زنیرا...... مجھے آپ سے ملنے اور آپ کو دیکھنے کا بہت اشتیاق تھا۔ بھئی آپ کے میاں تو آپ کے بہت بڑے مجنوں ہیں، ہر دوسری بات میں آپ کا ذکر لازمی لاتے ہیں۔'' علیشا نے ہنستے ہوئے شرارت سے فاران کو دیکھا جو اب بھی زنیرا کا ہاتھ تھامے ہوئے تھا۔ علیشا کے جملے ایک پھوار بن کر زنیرا کے جلتے ہوئے دل پر گرے اور خوب صورت سا ٹھنڈک کا احساس جیسے اس کے رگ و پے میں اتر گیا۔

''مجھے بھی آپ سے ملنے کا بہت شوق تھا۔'' جواباً اس نے بھی مسکراتے ہوئے رسمی جملہ ادا کیا۔

''ویسے فاران ماشاء اللہ...... آپ کی وائف بہت پیاری ہیں اگر آپ انہیں بھی فلموں میں لے آتے تو ہمارا تو کباڑا ہی ہو جاتا تھا۔'' علیشا نے بہت کھلے دل سے زنیرا کی تعریف کی تو سب ہی ہنس دیے جبکہ زنیرا بلش کر گئی تھی پھر فاران نے روشانہ اور فرحان کو بلا کر ان کو بھی علیشا سے ملوایا...... علیشا ان سے بہت پیار سے ملی...... اسے یہ پیارے پیارے سے بچے بہت اچھے لگے تھے۔ تبھی شیرازی نے اسے پکارا تو وہ جلدی سے اس طرف چلی گئی جہاں میک اپ مین اس کے انتظار میں بیٹھا ہوا تھا۔ لائٹنگ وغیرہ سیٹ ہو رہی تھی۔ شوٹنگ شروع ہی ہونے والی تھی۔ زنیرہ نے دزدیدہ نظروں سے کچھ فاصلے پر میک اپ کرواتی علیشا کی جانب دیکھا۔ کاہی رنگ کی ساڑی اس کے متناسب جسم پر بے طرح اٹھ رہی تھی۔ سلیولیس بلاؤز میں اس کے گورے گورے سڈول بازوؤں کی دمک یہاں تک محسوس کر رہی تھی۔ گھنے بالوں کا آبشار اس کی پشت پر بکھرا ہوا تھا اور میک اپ مین کے ماہر ہاتھ اس وقت اس کے حسن کو مزید دوآتشہ بنانے میں مصروف تھے۔ زنیرا نے چپکے سے اپنا جائزہ لیا۔ پنک کلر کے اسٹائلش سوٹ میں وہ بھی کچھ کم نہیں لگ رہی تھی لیکن نہ جانے کیوں اسے اپنا آپ علیشا کے سامنے پھیکا پھیکا سا محسوس ہونے لگا تھا۔ علیشا کا میک اپ مکمل ہو چکا تھا اور اس وقت وہ فاران کے پہلو میں کھڑی بہت غور سے شیرازی کی ہدایات سن رہی تھی۔ شاید وہ ان دونوں کو ابھی شوٹ ہونے والا سین سمجھا رہے تھے، علیشا اور فاران دونوں ساتھ ساتھ کھڑے ہوئے کتنے اچھے لگ رہے تھے۔ بالکل ایک پرفیکٹ کپل...... زنیرا نے ایک نظر ان پر ڈالی اور پھر بے اختیار کھڑی ہوگئی۔ بالکل بھی تو برداشت نہیں ہو پا رہا تھا اس سے یہ سب کچھ...... اس نے اشارے سے فاران کو اپنے نزدیک آنے کا اشارہ کیا تو وہ شیرازی سے معذرت کرتے ہوئے اس کے نزدیک آگیا۔

''کیا بات ہے زنی، تم دیکھ نہیں رہیں کہ شیرازی صاحب ہمیں سین سمجھا رہے ہیں۔'' وہ بہت جھنجلاتے ہوئے لہجے میں بولا تو زنیرا نے بے ساختہ اس سے سوال کر ڈالا۔

''فاران پلیز مجھے بتاؤ کہ تم کوئی رومینٹک سین تو نہیں کرنے والے ہو اس وقت۔'' زنیرا کے اس بے تکے سوال پر ایک لمحے تو وہ بس اسے دیکھتا رہ گیا۔ بڑی مشکل سے اپنا غصہ ضبط کرتے ہوئے وہ اس کا ہاتھ تھام کر اسے کچھ دور لے گیا۔

''دیکھو زنی میرا آج تمہیں یہاں لانے کا مقصد یہ بھی تھا کہ تم دیکھ سکو کہ جب ایسے کوئی بھی سین فلم بند ہوتے ہیں تو آس پاس کتنے زیادہ لوگ ہوتے ہیں۔ بار بار۔۔۔ ری ٹیک بھی ہوتے ہیں اور اس وقت صرف اور صرف کام پر دھیان دیا جاتا ہے، اس میں کسی بھی جذبات یا احساسات کا ذرا سا بھی دخل نہیں ہوتا۔ آج تم دیکھو گی تو تمہیں خود بھی پتا چل جائے گا کہ......'' فاران کی بات درمیان میں رہ گئی

کیونکہ زنیرا کی آنکھوں میں آئے آنسو اب رخساروں پر بہنے لگے تھے۔

''اس کا مطلب ہے کہ آپ علیشا کے رومینٹک سین شوٹ ہونے والے ہیں۔ پلیز فاران میں ابھی اور اسی وقت واپس جانا چاہتی ہوں۔'' وہ بھرائی ہوئی آواز میں کہہ رہی تھی اس کا حتمی لہجہ بتا رہا تھا کہ وہ قطعی رکنے والی نہیں۔ فاران نے گھبرا کر شیرازی کی جانب دیکھا جو اس سے تھوڑا دور ہی کھڑے تھے لیکن اُن کے چہرے سے لگ رہا تھا کہ وہ اس سچویشن کی گمبھیرتا کو سمجھ رہے ہیں...... فاران کو شدید شرمندگی کے ساتھ ساتھ زنیرا پر بے پناہ غصہ بھی آنے لگا۔

''ٹھیک ہے تم ابھی اور اسی وقت یہاں سے چلی جاؤ، اگر تم مزید ایک منٹ بھی یہاں رکیں تو میں خود تمہیں برداشت نہیں کروں گا۔'' اس نے شعلہ بار نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے بھنچی بھنچی سی آواز میں اسے وارننگ بھی دے دی۔ زنیرا نے اس کے غصے سے سرخ ہوتے ہوئے چہرے کو دیکھا تو دل جیسے سہم سا گیا لیکن اس کے کچھ کہنے سے قبل ہی فاران ڈرائیور کو آواز دے چکا تھا۔

''ریحان تم ابھی بچوں اور بیگم صاحب کو واپس لاہور لے جاؤ۔ میں شیرازی صاحب کے ساتھ آجاؤں گا۔'' ڈرائیور کو ہدایت دیتے ہوئے اس نے بچوں کو بھی پکارا جو کچھ فاصلے پر کھیلنے میں مصروف تھے۔

''بابا ہمیں ابھی واپس نہیں جانا۔ یہاں اتنا مزہ آرہا ہے۔'' فاران کے بلانے پر روشانہ ٹھنک کر بولی تو فاران نے ملامت بھری نظروں سے زنیرا کی جانب دیکھا اور روشانہ کو بہلاتے ہوئے بولا۔

''بیٹا تمہاری مما کی طبیعت خراب ہو رہی ہے انہیں واپس لاہور جانا ہے، آئی پرامس اگلی بار تمہیں اس سے بھی اچھی جگہ لے کر جاؤں گا۔'' وہ روشانہ اور فرحان کا ہاتھ تھامے کار کی جانب بڑھا تو زنیرا کو جیسے اپنی غلطی کا احساس ہونے لگا لیکن فاران کا انداز بتا رہا تھا کہ وہ اب اس کی کسی بھی قسم کی کوئی بات سننے کا روادار نہیں ہے۔ یہاں تک کہ اس نے زنیرا کو شیرازی صاحب اور علیشا سے خدا حافظ تک نہیں کہنے دیا تھا۔ اس سچویشن کو سب ہی نے محسوس کر لیا تھا جس کی زنیرا کو زیادہ شرمندگی ہو رہی تھی۔ اسے امید ہی نہیں تھی کہ اس کی اس بات پر فاران کا اتنا سخت۔۔ ری ایکشن ہوگا۔ وہ سر جھکائے کار میں آکر بیٹھ گئی۔ بچے بہت اپ سیٹ سے منہ پھلائے اس سے خفا، خفا بس کار کی کھڑکی سے یوں راستے باہر دیکھتے رہے تھے۔ گھر واپس آکر زنیرا کو شدید پچھتاوے کا احساس ہونے لگا۔ فاران کی خفگی کا خیال اس کو ہولائے دے رہا تھا۔ سارے یونٹ کے سامنے اس نے کیسا تماشا بنا دیا تھا۔ کتنی محبت سے لے کر گیا تھا فاران ان لوگوں کو لیکن اس نے اپنی حماقت سے سب کچھ ملیا میٹ کر دیا تھا۔ علیشا کتنا ہنسی ہوگی اس کی اِس حماقت بھری حرکت پر...... بھلا رونے کی کوئی تک بنتی تھی۔ بچے بے چارے الگ بور ہوئے۔ اسے جی بھر کر اپنے اوپر غصہ آنے لگا۔ آخر کیوں نہیں کنٹرول پا سکتی، وہ اپنے جذبات اور احساسات پر...... ابھی وہ یہ سوچ ہی رہی تھی کہ فون کی گھنٹی بجی...... شاید فاران کا فون ہو، وہ اس سے معافی مانگ لے گی...... اس نے بے تابی سے کال ریسیو کی لیکن دوسری طرف شیرازی صاحب تھے......

''زنیرا جی آپ نے فاران کو ناحق اتنا اپ سیٹ کر دیا...... ایک ہیرو کی بیوی کو اپنا دل بڑا رکھنا چاہیے...... میں تو آپ کو بہت سمجھدار خاتون سمجھتا تھا۔'' وہ اس وقت کافی تلخ ہو رہے تھے۔ زنیرا کو ان کا یہ انداز بالکل بھی اچھا نہیں لگا۔ یہ اس کا اور فاران کا معاملہ تھا۔ وہ کون ہوتے تھے درمیان میں بولنے والے لیکن اس سے پہلے کہ وہ کچھ کہتی ان کے اگلے جملے نے جیسے اس کے ہوش ہی اُڑا دیے تھے۔

فاران اور زنیرا کی خوشگوار داستانِ محبت کا اگلا موڑ کیسا ثابت ہوا...... یہ جاننے کے لیے اگلے ماہ تک انتظار کیجیے۔



منی ناول

# اک نئے موڑ پر

رضوانہ پرنس

تیسرا حصہ

کبھی منزل ، کبھی رستہ کوئی کیسے بدلتا ہے
ہمیں معلوم ہی کب تھا کوئی کیسے بدلتا ہے
یقیں سے بے یقینی کے سفر تک ساتھ تھا میرے
بدل کر اس نے دکھلایا کوئی کیسے بدلتا ہے

راہِ زیست کبھی پُرخار و پُرپیچ تو کبھی رواں دواں ہوتی ہے۔ اسی راہ پر سفر کرتے ہوئے اجنبی مسافروں سے آشنائی، کبھی منزل کی جانب رہنمائی کرتی ہے تو کبھی راہ گم کردیتی ہے... ایسے ہی ایک مسافر کا دلگداز احوال جو منزل پر پہنچا تو ضرور مگر کیسے...؟

شوبز کی دنیا کے اسرار سے پردے اٹھاتی، گراتی ایک دل فریب روداد



WWW.PAKSOCIETY.COM

وہ سائیں سائیں کرتے ہوئے دماغ کے ساتھ چپ چاپ اپنے بیڈ پر آنکھیں بند کیے لیٹی ہوئی تھی بالکل ایسے ہی جیسے کبوتر بلی کو دیکھ کر آنکھیں بند کرلیتا ہے۔ وہ بھی اس وقت کسی آنے والے طوفان کے خوف سے نیم جان ہورہی تھی جو فاران کی شدید نفرت اور غصے کے روپ میں اس کی زندگی میں آنے والا تھا۔

ابھی شیرازی صاحب نے اسے جو فون پر اطلاع دی تھی اس بات نے زنیرا کو اندر تک دہلا کر رکھ دیا تھا۔ کیا یہ کوئی معمولی بات تھی کہ فاران کے خوابوں کو چکنا چور کرنے کی ذمے دار وہ بنتے جارہی تھی۔ جو آج کل اپنی مٹھی میں پوری کائنات کو سمیٹے پھر رہا تھا جس کی آنکھوں میں چمکتا ہوا آسمان وہ خود بھی محسوس کررہی تھی اب اس آسمان پر سیاہ بدلی بکھیرنے کی موجب بھی وہی تو تھی۔ زنیرا کی ہتھیلیاں پسینے میں بھیگ سی گئیں۔ وہ گھبرا کر اٹھ کر بیٹھ گئی۔ اسے ایسا محسوس ہوا جیسے باہر پورچ میں فاران کی کار آکر رکی ہے۔ زنیرا کا دل زور زور سے دھک، دھک کرنے لگا۔ اس وقت فاران کا سامنا کرنے سے اس کی روح فنا ہوئی جارہی تھی اور شیرازی صاحب کے جملے بازگشت بن کر جیسے بار بار اسے ہولا رہے تھے۔

''زنیرا جی! آپ کا شوہر بے حد ٹیلنٹڈ انسان ہے اور اس کا مستقبل بھی بے حد تابناک ہوسکتا تھا لیکن آپ اس کی کامیابی اور خوابوں کے حصول کی جدوجہد میں بہت رکاوٹیں ڈال رہی ہیں۔ یہ اس کی بدقسمتی ہے کہ اسے آپ جیسی بیوی کا ساتھ ملا ہے۔ میرا مطلب ہے کہ اس کا ذہن ہر وقت آپ ہی میں الجھا رہتا ہے کیونکہ میں دیکھ رہا ہوں کہ آپ اسے space دینے کی قائل ہی نہیں ہیں۔ اس لیے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ میں اسے اپنی فلم سے آؤٹ کردوں اور دوسرے فلمساز کو بھی وارن کردوں کہ وہ فاران کو کاسٹ کرنے کا خطرہ مول نہ لے۔'' وہ بہت تلخ لہجے میں اسے اپنا فیصلہ سنا رہے تھے۔ زنیرا تو ان کی بات سن کر شاکڈ ہی رہ گئی۔ ابھی کل ہی تو فاران اسے بتا رہا تھا کہ شیرازی جیسے مانے ہوئے ڈائریکٹر کے ساتھ وہ دو ہٹ فلمیں دے چکا ہے اور اب تیسری بہت بڑے بجٹ کی فلم میں اسے ہیرو لے کر شیرازی صاحب نے دیگر مشہور ہیروز کو ٹھیک ٹھاک مایوس کیا ہے۔ فاران کو اس فلم سے بہت ہی امیدیں وابستہ تھیں اور اسے پورا یقین تھا کہ اس فلم کی کامیابی کے بعد وہ سب ہی ہیروز کو پیچھے چھوڑ کر نمبرون کا اعزاز حاصل کرلے گا اور اتنے کم عرصے میں اتنا بڑا اعزاز ملنا بہت ہی بڑی بات تھی لیکن اس وقت جیسے شیرازی نے اپنے جملوں سے کامیابی کی جگمگاتی شاہراہ پر ایک دم سے اندھیرا بکھیر دیا تھا جس میں اس کا فاران کھو بھی سکتا تھا۔

''سوری شیرازی صاحب اگر میری وجہ سے آپ کو کوئی پریشانی ہوئی ہے۔ دیکھیں میری غلطی کی سزا فاران کو مت دیجیے۔ میں وعدہ کرتی ہوں کہ آئندہ احتیاط برتوں گی۔'' اس نے بہت متوحش ہوکر شیرازی سے معافی مانگی تو وہ مزید اُکھڑ گئے۔

''ارے آپ کو پتا نہیں ہے کہ آپ کے آنے کے بعد فاران ڈھنگ سے کام ہی نہیں کر پارہا تھا۔ بے شمار ری ٹیکس دے کر میرا اتنا نقصان کردیا ہے اس نے۔ اب میں مزید رسک لے ہی نہیں سکتا کیونکہ وہ خود ایڈمٹ کررہا ہے کہ وہ ذہنی سکون اور مکمل یکسوئی کے ساتھ کام نہیں کرسکتا۔ کل کو آپ دونوں کے درمیان مزید کوئی بڑا مسئلہ کھڑا ہوگیا تو پھر میں تو.... بے موت مارا جاؤں گا۔ زنیرا جی فلم بنانا کوئی ہزاروں کا نہیں بلکہ لاکھوں، کروڑوں کا معاملہ ہوتا ہے اور میں ہرگز اتنا بڑا نقصان افورڈ نہیں کرسکتا۔'' انہوں نے حتمی لہجے میں کہتے ہوئے فون ڈسکنیکٹ کردیا اور اس وقت سے زنیرا جیسے سولی پر لٹکی ہوئی تھی۔ فاران کا سامنا کرنے سے اس کی روح فنا ہوئی جارہی تھی۔ دل بیٹھا جارہا تھا۔ یہ ٹھیک تھا کہ وہ فاران کا اس انڈسٹری میں رہنا کسی طور برداشت نہیں کرپارہی تھی لیکن وہ یہ بات بھی بہت اچھی طرح سے سمجھ رہی تھی کہ فاران کو انتہائی عروج سے زوال کی طرف یوں یکایک دھکیلنے کی مجرم بن کر وہ ہمیشہ کے لیے فاران کی نظروں کی قیدی بن کر ایک کڑی سزا کاٹتی رہے گی۔

''نہیں، نہیں ایسا کبھی نہیں ہوسکتا۔ میں فاران کی خوشیوں کو یوں پامال نہیں ہونے دوں گی۔ میرے دل پر چاہے کچھ بھی گزر جائے میں اب اپنے آنسو، اپنے احساسات کو ہمیشہ دل میں چھپا کر رکھوں گی، میرے اللہ یہ میرا تجھ سے وعدہ ہے لیکن بس ایک بار میرے فاران کو اس اذیت سے بچالے۔ وہ میرا محبوب ہے، اس میں میری جان ہے۔ میں اس کو اس طرح ٹوٹا ہوا نہیں دیکھ سکتی۔'' وہ زار و قطار روتے ہوئے گڑگڑا، گڑگڑا کر اللہ سے دعائیں مانگ رہی تھی۔ تبھی اس کا موبائل ایک بار پھر بج اٹھا۔ اس نے.... دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ موبائل کانوں سے لگایا۔ دوسری طرف پھر شیرازی تھے ان کا ہیلو سنتے ہی زنیرا بے اختیار رو پڑی۔

''شیرازی صاحب پلیز آپ آخری بار میرے وعدے پر اعتبار کرکے دیکھیں، اب میں کبھی فاران کو ڈسٹرب نہیں کروں گی۔ میں اپنے آپ کو بالکل بدل دوں گی۔ آپ کو اتنی ہٹ فلمیں دی ہیں فاران نے.. آپ اس کے ساتھ بھلا ایسے کیسے کرسکتے ہیں؟'' وہ بہتے ہوئے آنسوؤں کے ساتھ ان سے منت آمیز لہجے میں کہہ رہی تھی۔ دوسری طرف کچھ لمحوں کے لیے خاموشی رہی اور اس سے پہلے کہ زنیرا کچھ اور کہتی اس کے کانوں میں شیرازی صاحب کی آواز نے جیسے رس گھول دیا۔

''زنیرا جی، پلیز آپ اتنا زیادہ اپ سیٹ نہ ہوں۔ مجھے تو بہت شرمندگی سی محسوس ہورہی ہے کہ میری باتوں نے آپ کو رُلا دیا۔ خیر میں نے فون تو کسی اور وجہ سے کیا تھا لیکن اب میں نے آپ پر بھروسا کرکے اپنا فیصلہ بدل دیا ہے۔ فاران شاید ابھی تک آپ کے پاس نہیں پہنچا ہے۔ اس کا موبائل بھی آف جارہا ہے۔ وہ گھر آجائے تو اس کو بتا دیجیے گا کہ شیڈول کے مطابق کل صبح گیارہ بجے شوٹنگ پر پہنچ جائے اور ہاں آپ کا دل میری وجہ سے دُکھا ہے اس کے لیے ایک بار پھر معذرت چاہوں گا۔'' جملے کے اختتام کے ساتھ فون بھی بند ہوچکا تھا اور زنیرا خوشی کے بے پناہ احساس کے ساتھ پھر بھی موبائل کانوں سے لگائے جیسے بے خودی بیٹھی رہی۔ اسے یقین ہی نہیں آرہا تھا کہ ایک بہت بڑی آفت آتے آتے یوں بھی پلٹ سکتی ہے۔

☆☆☆

''چلو میاں، تمہارا پرابلم تو حل ہوگیا۔ مجھے پوری امید ہے کہ اب آئندہ تم بغیر کسی ٹینشن اور الجھن کے بہت سکون کے ساتھ اپنے کام پر توجہ دے سکو گے۔'' شیرازی صاحب نے موبائل جیب میں رکھتے ہوئے مسکرا کر فاران کی جانب دیکھا جو چائے کا کپ ہاتھوں میں تھامے ان کی اور زنیرا کی گفتگو کو بہت اطمینان اور دلچسپی سے سن رہا تھا کیونکہ شیرازی صاحب نے اپنے موبائل کا اسپیکر آن کیا ہوا تھا۔

''تھینک یو شیرازی صاحب، آپ نے اپنی ذہانت سے مجھے ایک بہت بڑی مشکل سے نکال لیا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اب میں اس فلم پر اچھی طرح concentrate کرسکوں گا ورنہ میرا ذہن گھر اور شوٹنگ میں بٹ کر رہ گیا تھا اور آج کے واقعے کے بعد تو میں نے سوچ لیا تھا کہ.....'' فاران کی بات ادھوری ہی رہ گئی کیونکہ اس کا موبائل بج اٹھا تھا۔ اسکرین پر زنیرا کا نام جگمگا رہا تھا۔ فاران نے تذبذب سے شیرازی صاحب کی طرف دیکھا تو وہ سمجھ گئے کہ یہ کس کا فون ہوسکتا ہے۔

''فاران ابھی تم یہ کال ریسیو نہیں کرو۔ اچھا ہے کہ وہ تمہیں یہ خوش خبری فیس ٹو فیس سنائے، میرے خیال میں اب تمہیں گھر چلے جانا چاہیے۔ ورنہ یہ ٹوبچ ہوجائے گا۔'' شیرازی صاحب کے مشورے پر وہ اثبات میں سر ہلاتا ہوا کھڑا ہوگیا۔

''اور ہاں فاران گھر جا کر اسے کسی قسم کا طعنہ یا ٹینشن نہ دینا۔ تم بہت لکی ہو یار، تمہاری بیوی تم سے بہت محبت کرتی ہے۔ اسے اپنی خوشی سے زیادہ تمہاری خوشی کی فکر تھی۔ تم نے تو خود سنا ہے کتنی پریشان تھی وہ تمہارے لیے...... کیسے رو پڑی تھی وہ تمہاری خاطر حالانکہ تمہارا فلم انڈسٹری سے تعلق ٹوٹنا اس کے حسبِ منشا تھا۔'' شیرازی صاحب نے بہت صاف دلی سے زنیرا کے جذبات کو سراہا۔

''آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں سر، وہ یقیناً اب صرف میری خوشی کی خاطر اپنے جذبات اور احساسات پر ایک بند باندھ لے گی مجھ سے کچھ نہیں کہے گی لیکن مجھے یہ بھی ڈر ہے کہ اندر ہی اندر اپنے آپ سے لڑتے ہوئے کہیں وہ تھک نہ جائے۔ آپ نہیں جانتے شیرازی صاحب وہ کتنی پوزیسو ہے۔ اگر کسی گیدرنگ میں وہ میری ذرا سی توجہ کسی خوب صورت چہرے کی جانب دیکھ لیتی ہے تو اس کا موڈ آف ہوجاتا ہے اور اب تو میں حسین چہروں کے ساتھ ہی زیادہ تر وقت بتا رہا ہوں۔'' فاران کی بات پر شیرازی صاحب ہنس دیے۔

''سب کچھ آہستہ، آہستہ ٹھیک ہوجائے گا۔ وہ تمہارے کام کی نوعیت کو سمجھتے ہوئے ان چیزوں کی عادی ہوجائے گی۔ آج ہمیں اسے ایک کڑوی ڈوز دینی پڑی ہے لیکن اس میں بھی اس کی اور تمہاری بھلائی شامل ہے۔ یاد رکھو ایک صاف انجن ہمیشہ زیادہ کام کرتا ہے اس طرح الجھنوں اور تفکرات سے پاک ذہن زیادہ طاقت سے کام کرتا ہے اور یہ بات تمہارے فیوچر کے لیے بہت ضروری ہے کسی بھی آدمی نے کوئی بڑا کام الجھن اور تذبذب کی حالت میں نہیں کیا۔'' فاران نے مسکرا کر شکر گزار نظروں سے اُن کی جانب دیکھا۔ اس کے مایوس دل کے اندھیروں میں کیسی جھلملاتی سی روشنی بکھیر دیتی تھیں ان کی باتیں۔

☆☆☆

''اماں پلیز مجھے یہ بتا دیجیے کہ آپ نے میرا نام شہزادی آخر کس خوشی میں رکھا تھا؟ قسم سے برا مذاق اڑاتا ہوا محسوس ہوتا ہے یہ نام۔'' اس نے آلو کاٹتے ہوئے بے حد جھنجلا کر چھری زور سے تخت پر پٹخ دی اور بہت جھنجلائے ہوئے انداز میں ماں کی جانب دیکھا جو کپڑے الگنی پر پھیلا رہی تھیں۔

''لو بھئی پھر دورہ پڑ گیا اس جنم جلی کو۔ ارے تو یہ سوال کرتے، کرتے نہیں تھکو گی لیکن میں عاجز آگئی ہوں جواب دیتے دیتے۔'' انیسہ نے اپنی بیٹی کو گھورتے ہوئے اسے لتاڑا تو کمرے سے باہر آتی ہوئی رانی بے اختیار کھلکھلا کر ہنس دی۔

''ارے شہزادی اگر تم کو یہ نام اتنا ہی برا لگتا ہے تو بدل کر فقیرنی رکھ لو۔ بھئی میں تو برا نہیں مانتی مجھے تو اپنے نام سے بہت پیار ہے۔ محلوں کی رانی نہ سہی اپنے اماں ابا کے گھر کی تو رانی ہوں ناں!'' وہ شرارت سے شہزادی کو دیکھتے ہوئے وہیں تخت پر نیم دراز ہوگئی۔

''کاش نام رکھنے کا اختیار بچوں کو خود ہی دے دیا جائے تو کتنا اچھا ہوتا۔ غریبوں کے گھر میں شہزادی اور رانی جیسے نام رکھ کر اپنے احساسِ محرومی کو دور کرنے کا یہ طریقہ میری سمجھ میں تو نہیں آتا۔'' شہزادی کے لہجے میں چھپے طنز کو محسوس کر کے انیسہ تو جیسے بھڑک ہی اٹھیں۔

''احساسِ محرومی ہوگا تمہیں، ہم لوگوں کو ایسا کوئی غم نہیں ہے اور ہزار بار بتایا ہے کہ یہ نام تمہاری مرحومہ دادی کے رکھے ہوئے ہیں کم از کم ان ہی کے احترام میں یہ فضول بکواس مت کیا کرو۔'' شہزادی کے غصے کے جواب میں بے اختیار ہنس دی۔





''سچ اماں جب کوئی آپ کو یہ کہتے ہوئے سنتا ہوگا کہ چلو شہزادی کمرے میں جھاڑو دو اور رانی ذرا غسل خانہ اچھی طرح سے دھو دینا تو اس کو کتنی ہنسی آتی ہوگی۔'' شہزادی نے یہ جملہ کچھ ایسے اسٹائل سے ادا کیا کہ رانی کے ساتھ ساتھ انیسہ کو بھی ہنسی آگئی۔

اجمل صاحب ایک چھوٹی سی فرم میں اکاؤنٹنٹ تھے۔ تنخواہ اتنی تھی کہ بس گزر بسر ہوہی جاتی تھی۔ ورثے میں باپ کے چھوڑے ہوئے گھر نے بھی سفید پوشی کا بھرم رکھ لیا تھا اور یہ بھی اللہ کا کرم تھا کہ انیسہ جیسی نیک، صالح اور صابر بیوی کا ساتھ انہیں کافی مسائل سے بچائے رکھتا تھا جو اُن کی محدود تنخواہ میں بھی گھر کو خوش سلوبی سے چلا رہی تھیں اور اس میں ان کی اپنی محنت کا بھی بہت دخل تھا کہ اپنی سلائی، کڑھائی کی مہارت کو انہوں نے ضائع نہیں ہونے دیا تھا۔ محلے کی خواتین انہی سے اپنے کپڑے سلواتی تھیں کہ ان کے ہاتھوں کے سلے ہوئے کپڑے بڑے، بڑے ٹیلرز کو مات دیتے ہوئے نظر آتے تھے اور پھر سلائی کے ریٹ بھی بے حد مناسب تھے۔ اب تو کچھ بڑے گھر کی خواتین بھی اُن کی شہرت سن کر ان کی کسٹمر بن چکی تھیں۔ شادی کے تین سال بعد جب ان کے گھر میں گڑیا جیسی بچی کی قلقاری گونجی تو انیسہ کی ساس نے بے اختیار اس بے حد خوب صورت سی ننھی پری کو اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

''دیکھو انیسہ کیسی شہزادی جیسی پوتی ہے میری۔ بس آج سے ہم اسے شہزادی ہی پکاریں گے، نام کا بہت اثر ہوتا ہے۔ دیکھنا انشاء اللہ اس کا نصیب شہزادیوں جیسا ہی ہوگا۔''

اور پھر جب شہزادی ان کے اس چھوٹے سے گھر میں ڈھیر ساری محبتوں کے سائے تلے ایک سال کی ہوئی تو اس کے ساتھ کھیلنے کے لیے ایک اور گڑیا ان کے آنگن میں اتر آئی۔ دوسری بیٹی کی پیدائش پر انیسہ کا اترا ہوا چہرہ دیکھ کر اس کی ساس جنہیں وہ بھی اجمل کی طرح اماں بی کہتی تھی انہوں نے بہت پیار سے اپنی پوتی کو گود میں لیتے ہوئے بہت خوشی سے جیسے اعلان کیا۔

''بھئی شہزادی کے بعد ہمارے گھر میں رانی بھی آگئی ہے۔ اب تو ہمارا یہ چھوٹا سا گھر ایک بادشاہ کے محل جیسا ہوگیا ہے جہاں رانی اور شہزادی رہتی ہیں۔'' ان کے فخر آمیز لہجے نے انیسہ کے مرجھائے ہوئے دل میں جیسے ایک عجیب سی توانائی بھر دی اور پھر اجمل کے بے پناہ خوشی کے اظہار نے رہی سہی اداسی بھی اس کے دل سے تحلیل کردی۔

رانی اور شہزادی صورتوں میں تو اپنے نام کی مکمل عکاس تھیں لیکن بقول شہزادی قسمت پر اُن کے نام کا کہیں دور، دور کوئی اثر نہیں پڑا تھا بلکہ اپنے رہن سہن کو دیکھتے ہوئے اسے یہ نام ایک مذاق ہی لگتے تھے۔ ان کے ہوش سنبھالنے سے پہلے ہی ان کی دادی کا انتقال ہوگیا تھا ورنہ شاید شہزادی تو ان کا ناطقہ ہی بند کردیتی، یہ خیال انیسہ کا تھا۔ اجمل صاحب کو اپنی بیٹیوں سے والہانہ محبت تھی۔ دونوں میاں، بیوی اپنے محدود وسائل کے باوجود اپنی بچیوں کو ہر قسم کی خوشی اور آرام فراہم کرنے میں کوشاں رہتے۔ شہزادی اور رانی دونوں ہی حسن میں یکتا تھیں۔ ایک درمیانے درجے کے اسکول سے میٹرک کرنے کے بعد اجمل صاحب نے انہیں گھر بٹھا دیا تھا کہ ان کی گلاب جیسی بیٹیوں کے حسن کی مہک اب جیسے محلے میں ہر سو پھیلنے لگی تھی۔ اجمل صاحب کے والد نے جب یہ گھر بنایا تھا تو اس وقت لوگ بھی کچھ رکھ رکھاؤ والے ہوتے تھے اور حالات بھی آج کل جیسے نہیں تھے لیکن اب اس علاقے میں نہ جانے کس، کس قسم کے لوگ آکر آباد ہوگئے تھے۔ انیسہ نے کئی بار اجمل صاحب سے یہ محلہ چھوڑ کر کسی اور علاقے میں شفٹ ہوجانے کی بات کی جہاں ان کی خالہ بھی رہتی تھیں لیکن اجمل صاحب

لاکھ چاہنے کے باوجود بھی یہ محلّہ نہیں چھوڑ پا رہے تھے کیونکہ ایک تو اُن کے مکان کی قیمت بہت کم لگ رہی تھی اور دوسرے یہ کہ وہ کرائے کا مکان افورڈ نہیں کر پا رہے تھے۔ جوں جوں اُن کی بچیاں بڑی ہو رہی تھیں اتنی ہی اُن کی پریشانی بڑھتی جارہی تھی۔ اپنے گھر کے آس پاس پھرتے اوباش لڑکے ان کی نظروں سے چھپے ہوئے نہیں تھے۔ پہلے شہزادی اور رانی اپنی سہیلیوں سے ملنے محلے میں اِدھر اُدھر جاتی آتی رہتی تھیں لیکن ایک بار محلے کے دو لڑکوں نے ان کی راہ روک کر جب اپنا حالِ دل سنانے کی کوشش کی تو اتفاق سے اسی وقت اجمل صاحب کا وہاں سے گزر ہوگیا۔ انہوں نے ان لڑکوں کی ٹھیک ٹھاک خبر لے ڈالی تھی لیکن اس دن کے بعد سے اپنی بیٹیوں کا یوں محلے میں آزادانہ گھومنا پھرنا انہوں نے قطعی بند کردیا تھا جس کا ان دونوں کو بہت قلق تھا لیکن یہ بھی شکر تھا کہ ٹی وی پر چینلو کی بھرمار نے انہیں بور ہونے سے بچایا ہوا تھا۔ یہ الگ بات تھی کہ انیسہ نے ہمیشہ ان پر نظر رکھی تھی کہ وہ کیا دیکھ رہی ہیں لیکن پھر بھی ٹی وی پر چلنے والے ڈراموں اور فلموں نے انہیں زندگی کے بہت سے حسین گوشوں سے آشنا کردیا تھا اور ان کے معصوم دل بھی انجانے میں کسی شہزادے یا راجا کے تصور میں دھڑکنے لگتے جو اُن کا ہاتھ تھام کر انہیں ایک ایسی دل فریب دنیا میں لے جاتے تھے جہاں سے واپس آنے کو دل ہی نہیں چاہتا تھا۔

رانی تو پھر بھی اپنی زندگی کی تلخ حقیقتوں کو تسلیم کرتے ہوئے جینے کی کوشش کررہی تھی لیکن شہزادی کو ٹی وی کے ڈراموں کی دنیا میں ہی رہنا بہت اچھا لگتا تھا۔ مختلف ہیروز کو اپنا آئیڈیل بنانے میں اسے کوئی ہچکچاہٹ نہیں محسوس ہوتی تھی۔

''رانی ایمان سے اگر میں اس ڈرامے کی ہیروئن ہوتی ناں تو میرا کپل اس ہیرو کے ساتھ بہت ہی ہٹ جاتا۔'' ایک ڈرامے کو دیکھتے ہوئے اس نے اتنے وثوق سے کہا کہ رانی کو اپنی ہنسی روکنا مشکل ہوگیا۔

''اُف خود اپنی تعریف کرنا کوئی تم سے سیکھے۔ ویسے اللہ نے اس ہیرو کی قسمت پر رحم کیا جو تم اس کی ہیروئن نہیں بنیں ورنہ بے چارے کا تو بیڑا ہی غرق ہو جانا تھا۔'' رانی کے مذاق اڑانے پر اس نے برا مان کر اسے دیکھا۔

''جانتی ہوناں کہ مجھے میٹرک کی فیئرویل میں بیوٹی کوئن کا خطاب ملا تھا بلکہ ایک شرارتی سی لڑکی شہلا تو مجھے خوب صورت شہزادی کہہ کر مخاطب کررہی تھی اس دن۔'' شہزادی کی آنکھوں میں وہ دن جیسے پوری جزئیات کے ساتھ گھوم گیا۔

''ہاں تو مجھے بھی اس دن روپ کی رانی کا ٹائٹل دیا گیا تھا اس میں کون سی بڑی بات ہے!'' رانی نے جگمگاتی آنکھوں سے اسے چھیڑا۔ ان دونوں کی عمروں میں ایک سال کا فرق تھا لیکن اجمل صاحب نے اسکول میں دونوں کا ایڈمیشن ایک ہی کلاس میں کروایا تھا۔

''ہائے رانی کتنے پیارے دن تھے ناں ہمارے۔ سچ اسکول کا زمانہ یاد آکر کبھی کبھی مجھے بہت رُلاتا ہے۔ ایک گھٹن سی محسوس ہونے لگتی ہے مجھے اس چھوٹے سے گھر میں۔ اگر یہ ٹی وی بھی نہ ہوتا تو ایمان سے میں تو شاید پاگل ہی ہوجاتی۔'' شہزادی نے ٹھنڈی سانس بھر کر باہر صحن میں اپنی اماں کو ابا سے سر جوڑ کر باتیں کرتے دیکھا۔

''ویسے شہزادی کل سے ابا اور اماں میں کوئی خاص کانفرنس چل رہی ہے۔ میں جب بھی اُن کے نزدیک جاتی ہوں وہ ایک دم چپ ہوجاتے ہیں۔'' رانی نے اس کی نظروں کے تعاقب میں صحن کی طرف دیکھتے ہوئے کچھ کانشس سے لہجے میں اسے بتایا۔

''ہاں رانی، یہ بات میں نے بھی نوٹ کی ہے۔





کوئی خاص بات ہے ضرور۔'' شہزادی نے پُرسوچ نظروں سے اماں اور ابا کی جانب دیکھا جو اَب بھی بہت سیریس انداز میں ایک دوسرے سے محوِ گفتگو تھے۔

''بھئی میرا کامن سینس کہہ رہا ہے کہ یہ تمہارے رشتے کی بات ہے کیونکہ تمہارا نام اڑتے، اڑتے میں نے سن ہی لیا تھا۔'' رانی کی بات پر وہ کچھ چونک کر اس کے نزدیک ہوگئی۔

''ہائے رانی ذرا پتا تو کرو کہ کیسا رشتہ ہے، کون ہے؟ میرے خیال میں وہ جو چمکتی ہوئی سی سفید کار میں آنٹی آتی ہیں ناں انہوں نے اپنے بھائی یا بیٹے کا رشتہ دیا ہے۔'' اس نے اتنے کانفیڈنس سے کہا کہ رانی اسے دیکھتی رہ گئی۔

''تم اتنے وثوق سے کیسے کہہ سکتی ہو؟'' رانی نے حیرانی سے اسے دیکھا۔

''ابھی پچھلے ہفتے جب وہ اپنے کپڑے لینے آئی تھیں تو امی سے میری بہت تعریفیں کررہی تھیں۔ مجھے اپنے پاس بٹھا کر مجھ سے باتیں بھی کی تھیں۔ یاد نہیں جب تم چائے بنا کر لائی تھیں تو میں انہی کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی۔'' شہزادی نے اسے یاد دلانے کی کوشش کی تو رانی نے ہنس کر اسے دیکھا۔

''خیر تعریف تو انہوں نے میری بھی کی تھی کہ ماشاء اللہ آپ کی چھوٹی بیٹی بھی کتنی پیاری ہے لگتا ہے اللہ نے فرصت سے آپ ماں بیٹیوں کو بنایا ہے تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ ہمارے ساتھ ساتھ اماں کا رشتہ بھی شاید آگیا ہے۔'' شرارت سے دمکتے ہوئے چہرے کے ساتھ رانی بے ساختہ ہنستی چلی گئی۔

''یہ میری ہر بات میں تم اپنے آپ کو کیوں بیچ میں لاتی ہو۔ خدا کی قسم تم سے تو میری کوئی خوشی برداشت ہی نہیں ہوتی۔'' شہزادی کو ایک دم غصہ آگیا۔

''ارے میری گڑیا ابھی تو تم خیالی پلاؤ بنا رہی ہو۔ جب تمہیں سچ مچ خوشی ملے گی ناں تو مجھ سے زیادہ خوش ہونے والا تمہیں اس پوری دنیا میں کوئی اور نہیں ملے گا۔'' رانی نے پیار سے اس کے گلے میں بانہیں ڈالتے ہوئے اسے منایا تبھی اماں کے پکارنے پر رانی جلدی سے باہر کی جانب چلی گئی جبکہ شہزادی بھی ایک تجسس کے تحت دروازے کے پاس رک کر اُن کی باتیں سننے لگی۔

''دیکھو رانی شام کو کچھ مہمان شہزادی کے رشتے کے لیے آرہے ہیں۔ مہمانوں کا کمرا اچھی طرح سے صاف کرلینا اور ہاں ڈبے میں کچھ چنے پڑے ہوئے ہیں ان کو بھگو دو شام کو آلو چاٹ بنا لینا بہت اچھی بناتی ہو تم۔ باقی سموسے اور بسکٹ تمہارے ابا بازار سے لے آئیں گے۔'' وہ بہت تفصیل سے رانی کو شام کے لیے ہدایات دے رہی تھیں۔

''اماں مہمانوں کا کمرا تو آپ ایسے کہہ رہی ہیں جیسے شاندار فرنیچر اور قیمتی پردوں سے سجا ہوا کوئی ڈرائنگ روم ہو۔ چار کرسیاں اور ایک میز ہی تو ہے کردوں گی صاف لیکن اماں آخر کون لوگ آرہے رشتہ لے کر؟'' اس نے بہت پُرتجسس لہجے میں ماں سے پوچھا جبکہ شہزادی کا بھی رُواں رُواں سماعت بن گیا تھا۔

☆☆☆

دروازہ دھیمے سے کھول کر فاران اندر داخل ہوا تو زنیرا جسے ہلکی سی جھپکی آگئی تھی ایک دم گھبرا کر اٹھ بیٹھی۔ سامنے ہی تھکا تھکا سا فاران کھڑا اسے شکایتی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔ زنیرا کا دل بری طرح سے دھڑکنے لگا۔ ایک لمحہ دونوں چپ چاپ ایک دوسرے کو بس دیکھے ہی گئے پھر زنیرا بے اختیار اٹھی اور اس سے لپٹ کر رونے لگی۔

''سوری فاران، میری وجہ سے آپ کو اتنی ٹینشن اٹھانی پڑی۔'' وہ بھرائی ہوئی آواز میں اس سے معافی مانگ رہی تھی۔

''تم نے تو میرے سارے خوابوں کو چکنا چور کردیا زنی تمہیں پتا ہے کہ......'' فاران کے جملے کو مکمل ہونے سے پہلے ہی زنیرا نے کاٹ دیا۔







www.paksociety.com

"مجھے سب کچھ معلوم ہے فاران لیکن میرے ہوتے ہوئے آپ کے خواب کبھی نہیں ٹوٹ سکتے۔" بھیگی بھیگی آنکھوں کے ساتھ اس کے ہونٹوں پر جگمگاتی مسکراہٹ اتنا خوب صورت تاثر دینے لگی کہ فاران اسے یک ٹک دیکھے گیا۔

"فاران میں نے شیرازی صاحب سے اپنے آج کے بی ہیویئر کی بہت معذرت کرلی ہے اور انہوں نے اپنا فیصلہ واپس لے لیا ہے۔ اب بھی آپ ہی اُن کی فلم کے ہیرو ہیں۔" اس نے اپنے حساب سے فاران کو بہت بڑی خوشی خبری سنائی تھی۔ فاران کو دل ہی دل میں ہنسی تو بہت آئی لیکن بظاہر اس نے بہت حیرت آمیز خوشی کے ساتھ اس کی طرف دیکھا۔

"کیا تم سچ کہہ رہی ہو زینی لیکن وہ تو کہہ رہے تھے کہ مجھے فلموں میں کام کرنے کے بجائے اپنی بیوی کے موڈ کی فکر کرنی چاہیے۔ ان کا خیال ہے کہ ایسی جیلس بیوی کے ہوتے ہوئے میں کبھی ڈھنگ سے اپنا کام نہیں کرسکوں گا۔" وہ بہت معصومیت سے اپنے دل کی باتیں شیرازی صاحب پر رکھ کر اسے سنا رہا تھا۔

"نہیں فاران، میں نے ان سے وعدہ کرلیا ہے کہ آئندہ کبھی ایسا نہیں ہوگا۔ آپ یقین کریں فاران انہوں نے کل آپ کو شوٹنگ پر آنے کی تاکید کی ہے۔" وہ بہت بھولپن سے اسے یقین دلا رہی تھی۔ فاران نے بے اختیار پیار سے اسے اپنے بازوؤں میں سمیٹ لیا۔ زنیرا نے سکون کی ایک گہری سانس لے کر اس کے سینے پر سر رکھ دیا۔ اُف جس لمحے کا سوچ کر اس کی جان سولی پر لٹکی رہی تھی وہ لمحہ کتنی خوش اسلوبی سے گزر گیا تھا پھر اس رات فاران کے سو جانے کے بعد وہ کتنی ہی دیر کروٹیں بدلتی رہی۔ نیند جیسے اس سے روٹھ ہی گئی تھی۔ اس نے پاس لیٹے ہوئے فاران کی جانب دیکھا۔ کتنا سکون تھا اس کے چہرے پر کیسی مست اور غافل نیند سو رہا تھا وہ۔ فاران کے ماتھے پر بکھرے بالوں کو ہلکے سے ہٹاتے ہوئے اس نے سوچا۔

"فاران آپ کو کیا خبر آپ کا عشق میری عبادت ہے، آپ کی محبت میرا جنون ہے۔ میں تو آپ کے بنا شاید سانس بھی نہ لے پاؤں۔ میں صرف آپ کی بیوی نہیں بلکہ آپ کی پجارن ہوں فاران جتنا میں نے آپ کو چاہا ہے کوئی کسی کو ایسے چاہ ہی نہیں سکتا۔ میں نے آپ کی خوشی آپ کا جگمگاتا مستقبل آپ کو واپس تو لوٹا دیا ہے لیکن میں یہ بھی جانتی ہوں کہ مجھے اس کی قیمت ایک ایسے درد کو سہتے ہوئے دینی ہوگی جس کی اذیت کا آپ اندازہ بھی نہیں کرسکتے۔ فاران آپ میری پوزیسو نیچر کو جانتے ہوئے بھی اسی فیلڈ کا انتخاب کر بیٹھے جو مجھے ہر روز مرنے پر مجبور کرے گی اور ستم یہ کہ اب .... یہ دکھ، یہ اذیت مجھے بند ہونٹوں کے ساتھ اپنے دل میں اتارنی ہی ہوگی کاش آپ کی محبت میں بھی اتنی ہی شدت ہوتی کہ آپ میرے آنسوؤں کے عوض اپنی خوشیاں نہ خریدتے۔" زنیرا نے اپنے رخساروں پر بہتے آنسوؤں کو محسوس کرتے ہوئے بے اختیار سوچا۔

☆☆☆

"اماں آخر آپ نے سوچا بھی کیسے اس رشتے کے بارے میں۔ اللہ کی قسم میں مر جاؤں گی لیکن یہاں ہرگز، ہرگز شادی نہیں کروں گی۔" شہزادی کا غصہ کسی صورت کم ہی نہیں ہو رہا تھا جبکہ رانی کو اپنی ہنسی روکنا محال ہو رہا تھا۔

"اور اماں اس رانی سے کہیں اگر اس کی ہنسی بند نہیں ہوئی تو میں اس کے سارے دانت توڑ ڈالوں گی۔" اس بار اس کے عتاب کا نشانہ رانی تھی جس نے جلدی سے اپنے ہونٹوں پر ہاتھ رکھ دیا۔ انیسہ سر پکڑے بالکل خاموش بیٹھی اس کی چیخ پکار سن رہی تھیں۔

"اماں آخر آپ کچھ بول کیوں نہیں رہیں، میں کب سے کیے چلی جا رہی ہوں۔" اس نے زچ ہو کر ماں کی طرف دیکھا۔ انیسہ نے اسے ملامت بھری نظروں سے گھورا اور بنا جواب دیے کمرے سے باہر نکل گئیں۔

"افوہ شہزادی رشتے تو آتے رہتے ہیں اس میں اتنا گرم ہونے کی کیا ضرورت ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ سفید کار والی آنٹی کے بجائے فقیر محمد کی اماں آگئیں۔ ہائے کتنا مزہ آئے گا فقیرا اور شہزادی کی جب شادی ہوگی۔" رانی اپنی ہی بات پر ہنسی سے دُہری ہونے لگی تو شہزادی نے طیش میں آکر اس کی کمر پر اتنی زور سے مُکا مارا کہ وہ تڑپ ہی گئی۔

"ہائے اماں، میں مر گئی۔" اس کی چیخ سن کر انیسہ بے اختیار کمرے میں بھاگتی ہوئی آئیں جہاں شہزادی کھڑی شعلہ بار نظروں سے رانی کو دیکھ رہی تھی جو اپنی کمر پکڑے کراہ رہی تھی۔

"اری کمبخت ماری کتنی زور سے مار دیا ہے۔ تو نے میری بچی کو.... کیسا تڑپ رہی ہے۔" انیسہ نے ہول کر رانی کی کمر سہلاتے ہوئے اسے صلواتیں سنائیں۔

"ہاں، ہاں یہ ہی تو بچی ہے۔ مجھے تو کُوڑے سے اٹھا کر لائی تھیں آپ۔" ضبط کا دامن ہاتھ سے چھوٹا تو بھاں بھاں کر کے وہ رو ہی پڑی۔ انیسہ نے بہت الجھ کر اسے دیکھا۔

"شہزادی آخر یہ بچپنا کب جائے گا۔ کاش اللہ نے تمہیں صورت کے ساتھ ساتھ تھوڑی سی عقل بھی دی ہوتی۔ ارے بیٹا آخر اس رشتے میں برائی کیا ہے۔ اچھا خاصا کماتا ہوا لڑکا ہے۔ صورت شکل بھی ٹھیک ٹھاک ہے کوئی خاص ذمے داری بھی نہیں ہے۔ سب بہن بھائی شادی شدہ ہیں اور ماں بھی اپنے بڑے بیٹے کے ساتھ رہتی ہے۔ پورے گھر میں صرف تمہارا راج ہوگا۔" اس بار انیسہ نے اس رشتے کی خصوصیات بہت تفصیل سے بیان کیں جو شہزادی کو مزید آگ لگا گئیں۔

"واہ اماں نام میرا رکھا گیا شہزادی اور بیاہ

رہی ہیں مجھے فقیر صاحب سے..... سب کتنا مذاق اڑائیں گے کہ وہ دیکھو شہزادی اور فقیر ساتھ ساتھ جارہے ہیں۔" شہزادی کا لہجہ غصے میں اتنے مزے کا لگا کہ تکلیف کے باوجود رانی کھلکھلا کر ہنس دی جبکہ انیسہ نے مسکرانے کی بھی زحمت نہیں کی۔

"اچھا تو تمہیں پہلے اپنے نام پر اعتراض تھا اب اس بے چارے کے نام کی بھی شامت آگئی ہے۔ ارے نہ تم سچ مچ کی شہزادی ہو اور وہ نہ بھیک مانگنے والا فقیر ہے۔ بڑے بڑے امیر لوگوں کے نام بھی فقیر ہوتے ہیں بدعقل لڑکی۔" وہ تپے ہوئے لہجے میں اسے سمجھانے کی کوشش کرنے لگیں۔

"اماں اصل میں اس کو فقیر اور شہزادی کے کامبی نیشن سے الجھن ہورہی ہے اگر فقیر محمد.... بے چارہ رفیق محمد ہوتا پھر بھی یہ گزارہ کرلیتی۔" رانی نے اپنی شوخ طبیعت سے مجبور ہوکر لقمہ تو دے دیا لیکن پھر وہ جلدی سے اماں کے پیچھے چھپ گئی۔ شہزادی نے قہر آلود نظروں سے رانی کو دیکھا۔

"اماں اپنی چہیتی کو سمجھالیں۔ میرا ایک مکا اس کو شاید کافی نہیں لگ رہا ہے اور ہاں مجھے نام کے ساتھ ساتھ وہ خود بھی ناقابلِ برداشت لگ رہا ہے۔ اتنے سوکھے، چرخ، مسکین شکل کے آدمی کے ساتھ میں چند منٹ نہیں رہ سکتی، ساری زندگی گزارنا تو دور کی بات ہے۔ بالکل اپنے نام کی کاپی لگتا ہے۔" اس نے دانت پیس کر اس کی "خوبیاں" گنوائیں تو انیسہ ہتھے سے ہی اکھڑ گئیں۔

"ارے میں منع کرتی تھی تمہاری دادی کو ایسے نام نہ رکھیں جو اُن کے مزاج پر بھی اثر انداز ہوجائیں۔ ہم سفید پوش لوگوں کو ہر بات اپنی حیثیت کے مطابق ہی کرنی چاہیے۔ شہزادی خدا کے لیے عقل سے کام لو۔ کتنی محبت اور چاہ سے یہ لوگ تمہارا ہاتھ مانگ رہے ہیں ورنہ آج کل تو ہر کوئی دولت اور اسٹیٹس کے پیچھے بھاگ رہا ہے۔ لڑکی کی صورت اور سیرت کا ذکر تو بعد میں آتا ہے۔" آخری جملے انہوں نے بڑے ملتجی لہجے میں کہے تھے لیکن شہزادی جواباً استہزائیہ انداز میں ہنس دی۔

"اوہو یعنی فقیر صاحب نے دولت، اسٹیٹس کے بجائے میری صورت اور سیرت کو اہمیت دی ہے۔ ارے اماں انہیں دولت مند لوگ گھاس ہی کب ڈالتے ہوں گے تبھی تو انہوں نے سوچا کہ دولت نہ سہی حسین صورت ہی مل جائے۔ آپ نے ان کا اپنا اسٹیٹس بھی تو دیکھا ہوا ہے۔ خود ہی بتا رہی تھیں فقیر کی اماں کہ چھوٹا سا مکان ہے جو شہزادی کے آجانے سے محل کی طرح لگے گا۔" شہزادی نے اتنے کمال کی نقل اتاری کہ رانی کی ہنسی ایک بار پھر چار سو بکھر گئی۔ بھی اچانک ابا کے اندر داخل ہونے پر فضا میں سناٹا سا چھا گیا۔ انیسہ نے چور نظروں سے اُن کے چہرے کا جائزہ لیا تاکہ وہ ان کے موڈ کا اندازہ کرسکیں۔ انہیں ڈر تھا کہ کہیں انہوں نے شہزادی کی فضول باتیں نہ سن لی ہوں اور ان کا خدشہ صحیح نکلا۔ اجمل صاحب کے چہرے پر کافی تناؤ تھا۔

"انیسہ آئندہ تمہیں شہزادی سے اس معاملے پر بحث کرنے کی قطعی ضرورت نہیں ہے۔ اگر یہ نادان ہے تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ ہم اتنا اچھا رشتہ اس کی بے وقوفی کی نذر کردیں۔ آئندہ گھر میں اس قسم کی بیکار کی باتیں میں قطعی نہیں سنوں۔ کچھ روز میں انشاءاللہ ـ وہ لوگ تاریخ لینے آئیں گے۔ بہتر یہی ہے کہ خوشی، خوشی شادی کی تیاریوں کی ابتدا کرو۔" وہ حتمی لہجے میں کہتے ہوئے کمرے سے نکل گئے۔ انیسہ نے ڈرتے، ڈرتے شہزادی کی جانب کسی سخت ری ایکشن کی توقع میں دیکھا تھا لیکن وہ تو جیسے بالکل شاکڈ رہ گئی تھی البتہ آنکھوں سے بہتے آنسو اس کے دل کا سارا حال سنا رہے تھے۔

☆☆☆

"مما میں بہت بور ہورہی ہوں اور مجھے یہ





بالکل بھی اچھا نہیں لگ رہا۔" روشانہ نے ٹی وی دیکھتی ہوئی زنیرا کو اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے بہت خفگی سے کہا تو زنیرا نے فوراً ہی ٹی وی بند کرکے اسے اپنے مزید نزدیک کرلیا۔

"ارے میرے بچے کو لاہور کیوں نہیں اچھا لگ رہا۔ اتنا پیارا شہر تو ہے یہ اور پھر یہاں تمہارے بابا بھی تو ہیں۔" اس نے پیار سے روشانہ کی پونی کھینچی۔

"بابا تو ہمارے پاس بالکل بھی نہیں ہوتے۔ اتنی رات کو آتے ہیں جب میں سوجاتی ہوں۔ مما آپ کو یاد ہے کراچی میں وہ آفس سے روز چھ بجے تک آجاتے تھے اور مما ہم لوگ کتنا گھومنے بھی جاتے تھے۔ سچ مما کراچی میں بہت مزہ آتا تھا۔ یہ لاہور تو بہت برا ہے یہاں بابا ہمیں زیادہ گھماتے بھی نہیں ہیں۔" وہ بہت معصومیت سے زنیرا کی گود میں سر رکھے لاہور کی برائی کررہی تھی۔ زنیرا کو.... بے ساختہ اس پر پیار آگیا۔

"میری جان اس سے پہلے تم کو کراچی برا لگتا تھا کیونکہ وہاں تمہارے بابا نہیں ہوتے تھے اب بابا تم کو یہاں لے کر آئے ہیں تو تمہیں واپس کراچی جانا ہے۔"

"لیکن مما مجھے پتا نہیں تھا کہ یہاں بھی پاپا گھر نہیں آیا کریں گے۔ آپ بھی تو کتنی خاموش ہوگئی ہیں۔ کل آپ چپکے، چپکے رو بھی رہی تھیں۔ آپ کو نانو، نانا جی یاد آرہے تھے ناں؟" روشانہ نے اتنی بے ساختگی سے پوچھا کہ ایک لمحے کو تو وہ کچھ بول ہی نہ سکی۔ دل ہی دل میں اپنے آپ کو سرزنش بھی کیا۔ بچوں کے سامنے اسے اپنے جذبات کو ایسے عیاں نہیں کرنا چاہیے تھا۔ اصل میں کل اس کی سالگرہ تھی، جس کے کتنے سالوں تک فاران نے اس دن کے حوالے سے اسے بہت سارے خوب صورت سرپرائز دیے تھے۔ بچوں کی طرح سے سیلیبریٹ کی جاتی تھی اس کی برتھ ڈے۔ فاران کا بس نہیں چلتا تھا کہ صرف گھر نہیں بلکہ شہر کو ہی سجادے۔ شادی سے پہلے بھی اس کی سالگرہ منائی جاتی تھی لیکن فاران کے سنگ تو جیسے یہ دن رنگوں اور خوشبوؤں میں ڈوبا ہوا اتنا حسین اور دلکش لگنے لگا تھا کہ کبھی کبھی اس کا دل چاہتا کہ کاش اس کی سالگرہ ہر مہینے ہوا کرتی۔ اینورسری بھی وہ لوگ خاصی دھوم دھام سے مناتے تھے لیکن اس کی برتھ ڈے کی اہمیت جیسے بالکل ہی الگ تھی لیکن ان دو سالوں میں اس دن کی جگمگاہٹ ایک ایسی ٹمٹماتی ہوئی موم بتی کی مدھم روشنی کے مانند ہوگئی تھی جو اندھیرے میں بہت اداس سا تاثر دیتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ کل فاران کو کافی جلدی شوٹ پر پہنچنا تھا۔ صبح صبح وہ کافی ہڑبونگ میں تیار ہوکر نکلا تھا اس کو وش کرنا تو دور کی بات اس نے ڈھنگ سے اسے خدا حافظ بھی نہیں کیا تھا۔ فلم کے سیٹ سے بار بار فون جو آرہے تھے لیکن پھر بھی اس کا خوش فہم دل فاران کے خوب صورت سے سرپرائز کا تمام دن منتظر رہا لیکن سرپرائز تو دور کی بات فاران کو ایک کال کرکے اسے ہیپی برتھ ڈے بھی کہنا یاد نہ رہا اور پھر وہ دن اس کے آنسوؤں کے جھلملاہٹ اپنے دامن میں چھپا کر رات کی سیاہی میں چھپ گیا تھا۔ ہاں البتہ اس روز زنیرا کے میکے اور سسرال کے علاوہ اس کی فرینڈز کے بھی فون اسے مبارک باد دینے کے لیے آتے رہے تھے اور وہ اپنے آنسوؤں کو دل میں اتارتے ہوئے بظاہر بہت خوش دلی سے سب کی کالز ریسیو کرتی رہی تھی۔ سب ہی کے اس سوال پر کہ آج فاران اس کی سالگرہ کس انداز سے سیلیبریٹ کررہا ہے، وہ ہنستے ہوئے انہیں بتاتی رہی کہ یہ سرپرائز تو اسے شام کو ملے گا اور یہ کہتے ہوئے ہر بار اس نے دل کی گہرائیوں سے دعا مانگی تھی کہ کاش ایسا ہی ہو لیکن وہ شام ہر روز سے زیادہ اداسی سمیٹ کر اسے مزید تنہا کرگئی۔





www.paksociety.com

www.paksociety.com

"اگر میں آج مر گئی ہوتی تو شاید میرے گھر میں ایسا سناٹا ہر سو چھایا ہوا محسوس نہ ہوتا بلکہ ایک رونق تو بکھری ہوئی نظر آتی بے شک چاہے وہ آنسو بھری ہی کیوں نہ ہوتی، اس برتھ ڈے سے تو بہتر ہوتی۔" اس نے بہت تلخی سے سوچا تھا۔ روشانہ اور فرحان کو اس نے اپنی سالگرہ کی ہوا بھی نہیں لگنے دی تھی ورنہ روشانہ تو سوال کر کے اس کا جینا حرام کر دیتی۔ فرحان تو ابھی چھوٹا تھا لیکن وہ اپنے بابا کے ساتھ مل کر خوب انجوائے کیا کرتی تھی۔ کچن میں بچوں کے لیے کھانا نکالتے ہوئے اس کا دل نہ جانے کیوں بھر آیا تھا اور اتفاق سے کچن میں آتی روشی نے اس کے آنسوؤں سے تر رخسار دیکھ لیے تھے جسے اس نے چھپانے کی پوری کوشش کی تھی لیکن پھر بچوں کے سو جانے کے بعد جیسے اس کے ضبط کے بندھن ٹوٹ گئے تھے۔ وہ دل بھر کر روئی تھی۔

وہ درد سہا ہے جو غیروں کا نہیں تھا
وہ زخم لگے ہیں جو خنجر کے نہیں ہیں

تبھی اچانک فون کی بجتی گھنٹی پر اس نے .... بادلِ ناخواستہ کال ریسیو تو کر لی لیکن اس کی آنسوؤں سے بوجھل آواز کو اجالا نے صاف محسوس کر لیا۔ ابھی اپنی امی سے فون پر بات کرتے ہوئے اسے پتا چلا تھا کہ آج زنیرا کی سالگرہ ہے سو اس نے فوراً ہی زنیرا کو وِش کرنے کا سوچا تھا لیکن اس کی آواز کی سوگواریت جیسے اجالا کو اپنے دل میں اترتی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔

"ہیپی برتھ ڈے مائی ڈیئر زنیرا۔" اجالا کو آخر اسے وش تو کرنا ہی تھا۔

"تھینک یو اجالا۔" جواباً زنیرا نے بہت بجھے ہوئے لہجے میں کہا تھا۔

"کیا بات ہے زنیرا سب ٹھیک تو ہے ناں؟" اجالا نے اس بار کچھ پریشان ہو کر پوچھا تھا۔

"ہاں سب ٹھیک ہے۔" لاکھ ضبط کے باوجود اس کی آواز بھرا گئی حالانکہ اس سے پہلے اس نے باقی ساری کالز اپنے لہجے میں خوشی سمو کر اٹینڈ کی تھی لیکن اب شاید وہ اپنی اس جھوٹی ایکٹنگ سے تھک چکی تھی یا پھر اجالا کا فون عین اس وقت آیا تھا جب بالآخر وہ سارا دن ایک عجیب طرح کی اذیت سہتے ہوئے اپنی تنہائی اور گھر میں بکھرے ہوئے سناٹوں سے گھبرا کر بے اختیار ہو کر رو رہی تھی۔ فاران نے اسے کتنا تنہا کر دیا تھا۔ اپنی محبت کی شدتوں کا عادی بنا کر ایک دم سے اپنا دامن چھڑا لیا تھا۔

"نہیں زنیرا مجھے تو تم بہت اپ سیٹ اور اداس لگ رہی ہو۔ سب خیریت تو ہے؟" اجالا سچ مچ بہت فکر مند ہو گئی تھی۔

"اجالا میں تھک چکی ہوں بالکل ٹوٹ گئی ہوں۔ فاران نے مجھے بالکل اکیلا کر دیا ہے۔" زنیرا کے رکے ہوئے آنسو ایک بار پھر بہنے لگے۔ اجالا ان آنسوؤں کو دیکھ تو نہیں پا رہی تھی لیکن پھر بھی وہ اسے اپنے دل پر گرتے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔

"پلیز زنیرا ایسے مت روؤ۔ فاران کی تو زندگی ہی تم سے ہے یہ وقتی فیز ہے ذرا ہمت اور حوصلے سے برداشت کر لو سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔" اجالا کے سمجھانے پر اس کے رونے میں اور شدت آ گئی۔

"اب تو میرا حوصلہ ختم ہوتا جا رہا ہے اجالا اور مشکل یہ ہے کہ اس ستم گر کے سامنے لب کھولنے کی بھی اجازت نہیں۔ انہیں نہ میری تنہائی کا خیال ہے اور نہ ہی میرے جذبات، میرے احساسات اور میری خوشیوں کا۔ جانتی ہو آج میری برتھ ڈے پر سوائے فاران کے اور سب ہی لوگوں نے وش کیا ہے۔ وہ جو پہلے میرے اس دن کو اپنے خوب صورت سرپرائز سے سجا کر یادگار بنایا کرتے تھے اب ان کی نظر میں اس کی کوئی اہمیت بھی نہیں رہی کہ فقط وش ہی کر دیں۔" صبح سے زنیرا جو غبار دل میں لیے گھوم رہی تھی وہ اجالا کے ہمدرد لہجے نے باہر نکالنے پر مجبور کر دیا تھا۔

"دیکھو زنیرا آج کل فاران یقیناً بہت بزی ہے وہ تمہاری برتھ ڈے بھول گیا ورنہ بھلا ایسے ہو سکتا ہے کہ اسے یہ دن یاد نہ رہے۔ زنیرا اب پچھلے دنوں سے نکل کر حال میں آجاؤ۔ انسان کو وقت اور حالات کے تحت اپنے آپ کو بدلنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ اپنی پچھلی یادوں کے ہاتھ میں زندگی کی باگ ڈور نہ دو ورنہ سوائے اذیتوں اور دکھوں کے تمہیں کچھ نہیں ملے گا۔ تمہیں چاہیے تھا کہ آج تم خود اسے بتا دیتیں کہ آج تمہاری برتھ ڈے ہے یا پھر شام تک اسے ایک میسج ہی کر دیتیں یا ایک کیک لے کر اس کی فلم کے سیٹ پر چلی جاتیں۔ اب پیارا سا تیار ہو کر ہنستی مسکراتی جب تم وہاں پہنچتیں تو فاران کتنا خوش ہوتا اور پراؤڈ فیل کرتا اور اپنی دل میں اپنے بھول جانے پر شرمندہ بھی ہوتا۔ کبھی کبھی غصہ، گری اور رونے دھونے سے زیادہ اس طرح کی ٹھنڈی مار انسان کے دل کو جھنجھوڑنے کی زیادہ صلاحیت رکھتی ہے۔" اجالا بہت پیار سے اسے سمجھا رہی تھی اور اس کا ایک، ایک لفظ جیسے روشنی بن کر زنیرا کو کوئی راستہ دکھا رہا تھا۔

☆☆☆

گھر میں شادی کی تیاریاں شروع ہو چکی تھیں۔ فقیر محمد نے سختی سے جہیز کے لیے منع کر دیا تھا بلکہ اس نے یہاں تک کہہ دیا تھا کہ اگر اجمل صاحب نے کوئی چیز دی بھی تو وہ اسی وقت واپس کر دے گا۔ اس کا کہنا تھا کہ بس شہزادی کو چند جوڑوں کے ساتھ رخصت کر دیا جائے۔ اجمل صاحب پہلے ہی فقیر محمد کے اخلاق واطوار سے متاثر تھے اب تو جیسے وہ اس کے گرویدہ ہی ہو گئے تھے۔ انیسہ بھی اپنے ہونے والے داماد کے ہمہ وقت قصیدے پڑھتی ہوئی نظر آتی تھیں۔ بس جو کچھ بھی گزر رہی تھی وہ شہزادی پر گزر رہی تھی۔ جب اماں اور رانی بازار سے اس کے لیے لائے ہوئے کپڑے اور چیزیں اسے دکھانے کی کوشش کرتیں تو وہ آنکھ اٹھا کر بھی اُن کی طرف نہ دیکھتی۔ اس دن انیسہ نے ایک نیلے رنگ کا جوڑا اسے بہت محبت اور شوق سے دکھانے کی کوشش کی تو وہ بھڑک اٹھی۔

"اُفوہ اماں مجھے ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے آپ کے اس نیلے جوڑے سے۔ ارے جس شخص کے تصور سے ہی مجھے کراہیت آتی ہے اس کے نام کے جوڑوں کو میرا آگ لگانے کو جی چاہ رہا ہے۔ ہٹائیں یہ سب یہاں سے۔" اس نے نفرت سے سامنے رکھے ہوئے کپڑوں کو زمین پر پھینک دیا۔ انیسہ ایک لمحے کو تو اسے دیکھتی رہ گئیں پھر زور سے اس کی پیٹھ پر دو ہتڑ مارتے ہوئے وہ رو دیں۔

"ارے کم بخت ماری کیوں بدشگونی کر رہی ہے تو۔ شرم نہیں آتی اپنے ہونے والے شوہر کے لیے لفظ کراہیت استعمال کرتے ہوئے۔ اتنا نیک، شریف اور باکردار لڑکا قسمت والوں کو ہی ملتا ہے۔"

انیسہ کے جملوں نے جیسے جلتی پر تیل کا کام، کیا وہ مزید چراغ پا ہو گئی۔

"ہاں ہاں، آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں اتنا سوکھا سہا، کالا کلوٹا لڑکا اللہ ہر خوش قسمت لڑکی کو دے جو صرف نام کا نہیں شکل کا بھی فقیر ہو۔ اماں مر جاؤں گی لیکن فقیر کی بیوی کہلوانا ہرگز پسند نہیں کروں گی سمجھ لیں آپ۔" وہ ہٹ دھرمی سے کہتی کمرے سے باہر نکل گئی جبکہ انیسہ سر پکڑ کر وہیں پلنگ پر بیٹھی رہ گئیں۔

رانی باورچی خانے میں چائے بناتے ہوئے سب کچھ سن رہی تھی۔ اسے خود بھی فقیر محمد شہزادی کے جوڑ کا نہیں لگ رہا تھا۔ اگر ابا اور اماں تھوڑا صبر کر لیتے تو یقیناً اس سے بہتر رشتہ مل سکتا تھا ابھی کون سی عمر نکلی جا رہی تھی اس کی لیکن فقیر محمد نے اپنے کردار، خیالات واطوار سے کچھ ایسے گھر کر لیا تھا اس کے والدین کے دل میں کہ انہیں آج کل کے پُر آشوب اور خود غرض زمانے میں ایسے باکردار اور مخلص انسان کا مل جانا کسی معجزے سے کم نہیں لگ رہا تھا بقول

